یہ مضمون اس وقت تک نامکمل رہے گا جب تک کہ ان اہلحدیثوں کی کرامات کا ذکر نہ کیا جائے۔ ایک اہلحدیث عالم عبدالمجید سوہدروی جو اہلحدیثوں کے سابقون الاولون میں سے مولوی ابراہیم سیالکوٹی کے شاگرد ہیں، اپنی کتاب ''کرامات اہلحدیث'' میں لکھتے ہیں:

''چونکہ کرامات کا ظہور عام طور پر اولیاء اللہ ہی سے ظہور پذیر ہوتا ہے اس لئے عوام میں یہ مشہور ہو گیا ہے کہ جماعت اہلحدیث میں کوئی ولی نہیں ہوا، اسی لئے تو وہ کرامات کو مانتے ہیں اور نہ ان میں کوئی اہل کرامت ہوا ہے۔ اہلحدیث چونکہ عام طور پر جھوٹے ولیوں کی کرامت کا انکار کرتے ہیں اور ان کی استدراجی و شیطانی حرکات کو کرامت قرار نہیں دیتے، اس لئے عوام بھی ان سے بدظن ہیں اور کہتے ہیں کہ یہ اولیاء اللہ کے منکر ہیں اور ان کی کرامات کے بھی قائل نہیں ہیں ........ بلفظہ جماعت اہلحدیث میں بے شمار افراد اہل کرامت ہوئے ہیں، بلکہ حقیقت یہ ہے کہ جتنے حضرات اہلحدیث میں اہل کرامت ہوئے ہیں، اتنے کسی اور جماعت میں نہیں ہوئے۔''
(ص۔۱۰)

''عقیدۃ السلفیہ'' کے نام سے ترجمہ کی جانے والی ابن تیمیہ کی کتاب ''عقیدۃ الواسطیہ'' میں لکھا ہے کہ:

''اور اہل سنت کے اصولوں میں سے ہے کہ وہ اولیاء کی کرامات اور جو اللہ تعالیٰ ان کے ہاتھوں پر خارق عادت ظاہر کرتے ہیں وہ ان سب کی تصدیق کرتے ہیں۔ وہ کرامات علوم اور مکاشف کی قسم سے ہوں یا قدرت کے اور تاثرات کی قسم سے اور ان پر بھی ایمان رکھتے ہیں جو پہلی امتوں کے متعلق سورۃ کہف وغیرہ میں مذکور ہیں یا اس امت کے پہلے لوگوں صحابہ اور تابعین سے اور ان کے بعد امت کے مختلف افراد سے صادر ہوتی ہوں اور وہ اس امت میں قیامت تک باقی رہیں گی۔ (ص۔۲۰۲،۲۰۳)

یحیٰی گوندلوی صاحب کہتے ہیں:

''ہم بلاشبہ اولیاء اللہ سے سرزد ایسی کرامات کو جو صحیح نقل کے ساتھ ثابت ہوں تسلیم کرتے ہیں، مگر کرامات کو کتاب و سنت کے ترازو میں تولتے ہیں۔ اگر وہ عقیدہ و اسلام کے موافق ہیں تو قابل قبول ورنہ ہم اسے شعبدہ بازی یا پھر کذب پر محمول کرکے ترک کرنا ضروری سمجھتے ہیں کیونکہ قرآن و حدیث کے میزان کے جو خلاف ہے وہ کرامت نہیں۔'' (عقیدۃ اہلحدیث، ص۔۳۱۰)

ذرا گوندلوی صاحب اور ان کے متعلقین اپنی اس ترازو میں تول کر بتائیں کہ اہلحدیث ''اولیاء'' کی درج ذیل کرامات قرآن کی کس آیت اور رسول ﷺ کی کس حدیث کے مضمون کی موافقت کر رہی ہیں:

۱۔ مولوی عبدالرحمٰن لکھوی صاحب حج کے لئے روانہ ہوئے اور جہاز کا ٹکٹ خرید لیا۔ جہاز چلنے کو تھا کہ آپ نے منع کر دیا اور ٹکٹ واپس کروا دیا۔ ایک ہفتے بعد دوسرے جہاز کا ٹکٹ خریدا اور اس کے چلنے سے پہلے اس کا ٹکٹ بھی واپس کر دیا۔ پھر تیسرے جہاز پر سوار ہو کر جدہ پہنچے۔ وہاں جا کر ہم راہیوں کو معلوم ہوا کہ پہلے دونوں جہازوں میں بیماری پھیل گئی اور حکومت نے دوسری جگہ انہیں روک دیا۔ (کرامات اہلحدیث، ص۔۱۲)

۲۔ مولوی غلام رسول قلعوی صاحب قلعہ میاں سنگھ میں ایک حجام سے حجامت بنوا رہے تھے۔ اس نے شکایت کی حضور میرا بیٹا کئی سال سے باہر گیا ہوا ہے جس کا کچھ پتہ نہیں کہ کہاں ہے، زندہ ہے یا مر گیا ہے۔ بس ایک ہی بیٹا تھا اس کے غم میں ہم تو مرے جا رہے ہیں۔ آپ تھوڑی دیر خاموش رہے پھر فرمایا میاں وہ تو گھر بیٹھا ہے اور روٹی کھا رہا ہے، جاؤ دیکھ کر جا کر دیکھ لو۔ حجام گھر گیا تو بیٹا آیا ہوا تھا اور کھانا کھا رہا تھا۔ بیٹے سے ماجرا پوچھا تو اس نے کہا کہ ابھی ابھی میں ملک سندھ میں تھا۔ معلوم نہیں مجھے کیا ہوا اور کیونکر طرفۃ العین میں یہاں پہنچ گیا۔ (ایضاً ص۔۱۲،۱۳)

۳۔ ''صوفی حبیب الرحمٰن صاحب کا بیان ہے کہ ۱۹۱۰ء میں جب حضرت ضیاء معصوم صاحب مرشد امیر حبیب اللہ خان شاہ کابل پٹیالہ تشریف لائے تو سرہند جانے کے لئے قاضی محمد سلیمان کو اپنے ساتھ لے لیا۔ حضرت ضیاء معصوم جب روضہ حضرت مجدد الف ثانی پر مراقبہ کے لئے بیٹھے تو قاضی جی نے دل میں کہا کہ شاید ان بزرگوں نے آپس میں کوئی راز کی بات کہنی ہو اور ان سے الگ ہو جانا چاہئے۔ ابھی آپ جی میں یہ خیال کر کے اٹھے ہی تھے کہ حضرت مجدد الف ثانی نے آپ کو ہاتھ سے پکڑ لیا اور فرمایا کہ سلیمان بیٹھے رہو، ہم کوئی بات تم سے راز میں نہیں رکھنا چاہتے۔ صوفی صاحب کا بیان ہے کہ قاضی صاحب نے بعض دوستوں سے ذکر کیا اور فرمایا کہ یہ واقعہ مراقبہ یا مکاشفہ کا نہیں بلکہ بیداری کا ہے۔'' (ایضاً ص۔۱۹)

۴۔ مولانا عبداللہ المعروف غلام نبی الربانی سوہدروی کا بیان ہے کہ ایک بار ایک شخص ............ نے عبداللہ غزنوی صاحب کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ حضور میں نے مجاہدین کو ایک چٹھی بھیجی تھی جو راستے میں پکڑی گئی۔ چونکہ میں سرکاری ملازم ہوں اور وہ چٹھی میرے افسروں کے پاس پہنچ گئی ہے اس لئے اب مجھ پر مقدمہ چلے گا اور صرف ملازمت ہی سے برطرف کر دیا جاؤں گا بلکہ سخت سزا بھی دی جائے گی۔ خدا کے لئے دعا کیجئے اور مجھے اس مصیبت سے بچایئے۔ راوی کا بیان ہے کہ میرے سامنے عبداللہ صاحب نے مراقبہ کیا اور تھوڑی دیر کے بعد سر اٹھایا اور بغل سے وہ چٹھی نکال کر اس شخص کو دی اور پوچھا کہ کیا یہی ہے؟ اس نے کہا ہاں حضور یہی ہے جس کی بنا پر مقدمہ چل سکتا ہے۔ آپ نے فرمایا جاؤ اب مقدمہ نہیں چل سکے گا۔ چنانچہ جب مقدمہ پیش ہوا اور وہ افسر میری چٹھی پیش نہیں کر سکا تو مجھے بری کر دیا گیا۔''

(ایضاً ص۔۲۶،۲۷)

۵۔ ایک نواب صاحب کی بچی سخت بیمار تھی، اس نے مولوی محمد سلیمان روڑی سے دم کرانے کے لئے آدمی بھیجا۔ مولوی صاحب جانے کے لئے تیار ہوئے، سواری منگوائی گئی۔ معاً فرمایا اب جانا فضول ہے، لڑکی کا تو انتقال ہو گیا ہے۔ چنانچہ آدمی جب واپس گیا تو معلوم ہوا کہ ٹھیک اسی وقت جب مولوی صاحب نے فرمایا تھا، اس کی روح قفس عنصری سے پرواز کر گئی تھی۔ (ایضاً ص۔۴۸)

یہ صرف پانچ ''کرامات'' ہیں ورنہ اس کتاب میں ان ''شیخ تن'' کے ایسے پچاس سے زیادہ واقعات ہیں۔ مزید یہ کہ مؤلف صاحب آخری سطر میں لکھتے ہیں:

''اگرچہ کرامات اہلحدیث کے ضمن میں بہت سے بزرگوں کی کرامات میرے پاس جمع ہو گئی ہیں مگر فی الحال اسی پر اکتفا کرتا ہوں، یار زندہ صحبت باقی۔''

اپنے مسلک کو منزل من اللہ اور منہج صحابہ قرار دینے، خود کو ما انا علیہ و اصحابی کا مصداق سمجھنے اور اپنی جماعت کو نجات یافتہ ماننے کے دعویدار بتائیں کہ گزشتہ صفحات کے مرقومات ان کے دعوے کو صحیح ثابت کرتے ہیں یا باطل ٹھہراتے ہیں؟

اللہ تعالیٰ گروہی و مسلکی تعصبات کی عینک اتار کر، صریح فریب کاری اور تضادات پر مبنی اس صورتحال پر سنجیدگی و ہوشمندی کے ساتھ غور و فکر کرکے کتاب و سنت کی تعلیمات کی روشنی میں اپنے عقائد کی اصلاح کرکے صحیح راہ عمل اختیار کرنے کی ہمت و توفیق سے نوازے۔ آمین

# موسیٰ علیہ السلام

## گزشتہ سے پیوستہ

نسیم الدین خرم

مصر میں قیام کے دوران موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ پیش آنے والے واقعات کا خلاصہ حبل اللہ کے پچھلے شمارے میں پیش کیا گیا تھا۔ اس کے مطالعے سے معرکۂ حق و باطل کا ایک واضح منظر سامنے آتا ہے جس میں غور وفکر کرنے والوں کے لئے نصیحت وعبرت کا سامان ہے۔ حامل کتاب قوم بنی اسرائیل کتاب اللہ کی تعلیمات سے منہ پھیر کر دنیا پرستی، اللہ کی نافرمانی اور انبیاء علیہم السلام کو جھٹلانے، ان کا مذاق اڑانے اور سرکشی کی وجہ سے قہر الٰہی سے دوچار ہوئی، فرعون کے ظلم وستم کا نشانہ بنی۔ اللہ تعالیٰ نے پھر انہیں سنبھلنے کا موقعہ عنایت فرمایا۔ وہ موسیٰ علیہ السلام کا ساتھ دینے والوں میں شامل ہوئے تو اللہ تعالیٰ کی رحمت کے حقدار بنے اور بالآخر اللہ کی رحمت سے انہیں فرعون کے ظلم وجور سے نجات ملی۔ اللہ کے حکم سے بحر احمر نے موسیٰ علیہ السلام اور بنی اسرائیل کو ساحل تک پہنچنے کا راستہ فراہم کیا جبکہ فرعون اور اس کے عظیم الشان لشکر کو غرق کر دیا۔ جس عظیم الشان سلطنت اور جاہ وحشمت نے فرعون کو غرور وتکبر کے نشے میں اندھا کر کے حق سے ٹکرانے پر آمادہ کیا تھا، اب اس کی بے حقیقتی کو اس نے اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا۔ اب چشم بصیرت سے غفلت کا پردہ ہٹا لیکن امتحان کا وقت تو گذر چکا تھا اور انجام سامنے تھا۔ یہ واقعات تاریخ کا مطالعہ کرنے والوں کے لئے تو سبق آموز ہیں ہی لیکن آنکھوں سے دیکھنے والوں کی عبرت کے لئے یقیناً کافی تھے!

اللہ تعالیٰ نے فرعون کی لاش کو دنیا والوں کی عبرت نگاہی کے لئے باقی رکھا، وہ مصر کے عجائب گھر میں موجود ہے اور سورہ مومن میں اعلان کر دیا کہ صبح وشام قوم فرعون کو آگ کا عذاب ہو رہا ہے اور ان کو واضح کیا جاتا ہے کہ قیامت قائم ہونے کے بعد وہ شدید عذاب میں ڈال دیے جائیں گے۔ [سورۃ المومن:۴۶] یہ ہے اللہ کے باغی نافرمانوں کا عبرتناک انجام! سورۃ المومن کی یہ آیت عالم برزخ میں عذاب کا ناقابل تردید ثبوت ہے۔ اب یہ بھی اللہ تعالیٰ کی قدرت کاملہ کا زبردست نمونہ ہے کہ صبر کے ساتھ موسیٰ علیہ السلام کے ساتھ جتے رہنے پر بنی اسرائیل جیسی پست اور کمزور قوم کو فرعون جیسے طاقتور، جابر وظالم حکمراں کے مقابلے میں بغیر جنگ و خونریزی ایسی کامیابی وکامرانی حاصل ہوئی کہ دشمنان حق کو صفحۂ ہستی ہی سے نیست ونابود کر دیا گیا [الاعراف:۱۳۶، ۱۳۷]۔

حق وباطل کی اس معرکہ آرائی میں ہمارے سامنے دو متضاد کردار ابھر کر سامنے آتے ہیں۔ ایک طرف یہودی قارون ہے جو مال وزر کی ہوس کا شکار ہو کر اپنی قوم سے کٹ جاتا ہے اور فرعون وہامان وغیرہ کا دست وبازو بن جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی طرف سے چھوٹ ملنے پر فخر وریا میں حد سے گذر جاتا ہے۔ انجام کار اللہ کے عذاب کا کوڑا برستا ہے، اپنے خزانوں کے ساتھ زمین میں دھنسا دیا جاتا ہے اور دنیا والوں کے لئے عبرت نگاہی کا سامان بن جاتا ہے۔ دیکھنے والوں نے دیکھ لیا کہ یہ ہے ان خزانوں کی حقیقت جن پر وہ اتراتا تھا دوسری طرف قوم فرعون کا ''مرد مومن'' ہے جو ایمان لا کر پوری طرح حق کا ساتھ دیتا ہے۔ حکمت کے ساتھ موقع اور محل کے لحاظ سے جابر حکمراں کو مکروفریب اور ظلم میں حد سے تجاوز کرنے پر بھرے دربار میں ٹوکتا ہے، نتائج سے بے پرواہ ہو کر مجاہدانہ انداز میں فرعون اور اس کے درباریوں کو جھنجوڑتا ہے اور ان کو آخرت کے عذاب سے ڈراتا ہے۔ اس کی دلگداز اور معرکۃ الآراء تقریر سورۃ المومن کے تقریباً دو رکوع پر مشتمل ہے۔ بلاشبہ اس ''رجل مومن'' کی شخصیت صبر واستقامت اور توکل علی اللہ کے داعیانہ اوصاف کے حامل اور باطل سے بے باکانہ ٹکر لینے والے مرد مجاہد کا بہترین نمونہ پیش کرتی ہے۔ مکی دور کے حالات کے لحاظ سے ان آیات میں بیان کردہ واقعات صحابہ کرامؓ کی تربیت کا مؤثر ذریعہ ہے۔

### بنی اسرائیل کی آزمائش کا دوسرا مرحلہ

الغرض یہ معرکۂ حق وباطل اس طرح اختتام پذیر ہوا کہ فرعون اور اس کی قوم غرق ہوئی اور موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل کے ساتھ ساحل پر پہنچ گئے۔ فرعون کے جور وستم سے بھرپور دور غلامی سے نکل کر بنی اسرائیل کو اب ایک آزاد وباوقار قوم کی حیثیت سے زندگی گذارنے کا موقعہ ملا۔ اس طرح وہ اب آزمائش کے دوسرے مرحلے میں داخل ہوئے۔ موسیٰ علیہ السلام نے شکر گذاری کے لئے یوم عاشورہ (دس محرم) کا روزہ رکھا۔ نبی ﷺ نے ہجرت کے بعد دیکھا کہ بنی اسرائیل بطور یوم نجات دس محرم کا روزہ رکھتے ہیں۔ تو آپؐ نے فرمایا کہ میں ان کی نسبت موسیٰ علیہ السلام سے زیادہ قریب ہوں۔ لہٰذا آپؐ نے یوم عاشورہ کا روزہ رکھا اور صحابہ کرامؓ کو اس کا حکم دیا [بخاری: کتاب الانبیاء]۔

بحر احمر کو عبور کرنے کے بعد موسیٰ علیہ السلام بنی اسرائیل کے ہمراہ جزیرہ نما میں وادی سینا (تیہ)☆ کی طرف روانہ ہوئے۔ راہ میں ایک ایسی قوم سے گذر ہوا جو بتوں کو پوجنے میں لگے ہوئے تھے، ان کو دیکھ کر وہ لوگ موسیٰ علیہ السلام سے کہنے لگے:

"ہمارے لئے بھی ایسا ہی ایک معبود بنا دیجئے جیسے ان کے معبود ہیں ........"

[الاعراف ۱۳۸]

یہ ہے اس عجیب و غریب فطرت کی حامل ناشکری اور احسان فراموش قوم کے سیرت و کردار کی تصویر کہ صدہا سال غلامی، پستی و بدحالی میں سسکتے رہنے کے بعد اللہ تعالیٰ کی نظر عنایت ہوئی، اس صورتحال سے نجات ملی اور قوم فرعون کی عبرتناک ہلاکت کو اپنی آنکھوں سے دیکھا، پھر بھی ان کے اندر کوئی تبدیلی نہ آئی، موقع ملتے ہی اپنے نجات دہندہ مالک حقیقی کی بغاوت پر آمادہ ہو گئے! موسیٰ علیہ السلام نے جواب دیا:

"تم بڑے جاہل لوگ ہو۔ یہ لوگ جس کام میں لگے ہوئے ہیں، یہ سب برباد ہوگا اور جو کچھ یہ کر رہے ہیں سراسر باطل ہے۔ کیا میں اللہ کے سوا کوئی اور معبود تلاش کر لاؤں حالانکہ اسی نے تمہیں اہل عالم پر فضیلت دی ہے۔" [الاعراف ۱۳۸-۱۴۰]

اللہ کے نبی تو شرک کی جڑ کاٹنے، شخصیت پرستی اور بناوٹی معبودوں کی بندگی سے انسانیت کو پاک کرنے آتے ہیں نہ کہ اس نجاست سے انہیں آلودہ کرنے۔ کیا ایسا مطالبہ کرنے والے بنی اسرائیل اس حقیقت سے ناواقف تھے، اور مصر میں طویل حق و باطل کی کشمکش کے بعد بھی ان میں اس کا احساس نہ پیدا ہو سکا تھا؟ دراصل ان کی دنیا پرست اور خود غرض طبیعت اور غلامانہ ذہنیت نے ان کو قطعی بے حس کر دیا تھا۔ اس احساس کو ابھارنے کے لئے اللہ تعالیٰ کے احسانات اور نعمتوں کا ذکر کرتے ہوئے یہ بھی کہا گیا کہ تمہیں اہل عالم پر فضیلت دی گئی ہے۔ یہ کوئی قومی یا نسلی فضیلت نہ تھی بلکہ منصبی فضیلت تھی لیکن انہوں نے خود کو اس فضیلت کا اہل ثابت نہیں کیا۔ سورۃ الجمعہ میں فرمایا کہ ان [یہود و نصاریٰ] نے حامل تورات ہونے کا حق ادا نہیں کیا۔ بطور یاد دہانی قرآن میں متعدد مقامات پر یہ ذکر نعمت کیا گیا ہے۔ سورہ ابراہیم [آیات ۵-۶] میں اس یاد دہانی کے بعد تنبیہ فرمائی:

وَاِذْ تَاَذَّنَ رَبُّكُمْ لَىِٕنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِیْدَنَّكُمْ وَلَىِٕنْ كَفَرْتُمْ اِنَّ عَذَابِیْ لَشَدِیْدٌ [ابراھیم ۷]

"اور جب تمہارے رب نے متنبہ کر دیا تھا کہ اگر تم شکر گذاری (کی روش اختیار) کرو گے تو تمہیں اور زیادہ دوں گا اور اگر ناشکری کرو گے تو بیشک میرا عذاب بھی بہت شدید ہے۔"

سورۃ ابراہیم کی یہ آیت ایک اہم قانون کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس میں واضح کیا گیا ہے کہ اللہ کے رسول ﷺ پر ایمان لانے اور حق کا ساتھ دینے والے بھی اسی وقت تک اللہ کی رحمت و نصرت کے حقدار رہتے ہیں جب تک وہ رسول کی اطاعت اور اپنے رب کی عبادت و شکر گزاری کی روش پر قائم رہیں اور کفر و شرک یا روگردانی کی روش اختیار نہ کریں۔ بالفاظ دیگر وہ عباد اللہ [یا اللہ والے] بن کر رہیں، اپنی انفرادی اور اجتماعی زندگی میں اللہ کے دین کو پوری طرح نافذ کریں اور دین حق کی مکمل دعوت دیتے رہیں۔ اگر ایسا کرتے رہے تو اللہ کی رحمت شامل حال ہوگی۔ اس کے برعکس اگر حامل کتاب ہو کر روگردانی کی اور اللہ کی نافرمانی کی روش اختیار کی تو اللہ کی رحمت سے محروم ہو کر اس کے قہر و غضب کے مستحق ٹھہریں گے۔ پھر ان کے معاملات بگڑتے جائیں گے، حتیٰ کہ فکری، عملی پستی کا شکار ہو کر دوسری قوموں کے محتاج بلکہ محکوم ہو جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ کا یہ قانون بنی اسرائیل کے لئے ہی مخصوص نہیں بلکہ ہر حامل کتاب قوم کے لئے ہے خواہ وہ ماضی کی حامل کتاب ہو یا حال کی۔

## اللہ تعالیٰ کی نوازشات

وادی سینا گرم و خشک علاقہ ہے جہاں دور دور تک پانی نہ تھا چنانچہ بنی اسرائیل نے پانی کا مطالبہ کیا تو موسیٰ علیہ السلام نے بارگاہ ربانی میں التجا کی، وحی کے ذریعہ جواب ملا کہ "پتھر پر اپنا عصا مارو"۔ موسیٰ علیہ السلام نے پتھر پر عصا مارا تو فوراً ہی بارہ چشمے پھوٹ پڑے جو بنی اسرائیل کے بارہ قبیلوں کے لئے کافی ہوئے۔ اللہ تعالیٰ نے کھلے میدان میں دھوپ وغیرہ سے بچاؤ کے لئے ابر کا سایہ فراہم کیا اور کھانے کیلئے "من و سلویٰ" نازل فرمایا [البقرۃ ۵۷-۶۰]۔ بخاری، کتاب التفسیر میں "من" کو صمغ یا گوند بتایا گیا ہے اور سعید بن زید کی روایت میں یہ وضاحت ہے کہ کماۃ (یا کھنبی) بھی "من" کی قسم سے ہے، اور اس کا پانی آنکھ کی بیماریوں میں مفید ہے۔ "سلویٰ" "کچھ چھوٹے پرندے تھے [بٹیر کے مشابہ]"۔ اللہ تعالیٰ کی پیہم نوازشات و عنایات کا نزول ان کے اندر جذبہ تشکر کے لئے کافی ہونا چاہئے تھا لیکن یہ تو بے حد احسان فراموش قوم تھی جس کی فطرت میں کفران نعمت اور سرکشی رچ بس گئی تھی۔ تھوڑے دن بعد موسیٰ علیہ السلام سے ایک اور مطالبہ کر دیا کہ "ہم ایک ہی طرح کے کھانے پر گذارہ نہ کر سکیں گے، آپ اپنے رب سے دعا کریں کہ وہ ہمارے لئے زمینی پیداوار، ساگ، ککڑی، گیہوں، مسور، پیاز اگا دے۔" موسیٰ علیہ السلام نے (حیرت و ناراضگی سے) کہا کہ تم عمدہ چیز کے بدلے گھٹیا قسم کی اشیاء کے خواہشمند ہو تو پھر کسی شہر میں چلے جاؤ وہاں تمہیں وہ سب مل جائے گا جو تم چاہتے ہو [البقرۃ ۶۱]۔

اللہ تعالیٰ نے ان نوازشات کے ساتھ ان کو تنبیہ بھی فرما دی تھی کہ "ہماری عطا کردہ پاک چیزیں کھاؤ لیکن حد سے تجاوز نہ کرنا (یعنی نافرمانی اور کفران نعمت کی روش میں حد سے نہ بڑھنا) ورنہ میرا غیظ و غضب تم پر نازل ہوگا، اور (یاد رکھو) جس پر میرا غضب نازل ہوا تو وہ ہلاک و برباد ہو گیا۔" [طٰہٰ ۸۱]

## کوہ طور پر بلاوا:

فرعون کی غلامی سے رہائی پانے کے بعد بنی اسرائیل کو ایک آزاد اور باعزت قوم کی حیثیت سے رہنے کا موقع ملا تھا اور اب ان کو ایک مسلم معاشرے کے طرز پر زندگی بسر کرنے کے لئے ہدایت و رہنمائی، معاشرتی قوانین اور نظام عدل اور عبادات وغیرہ کے لئے شریعت کی ضرورت تھی۔ چنانچہ مصر سے نکلتے وقت اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام کے لئے ایک دن مقرر کیا تھا جب انہیں قوم کے لئے شریعت

☆ لفظ "تیہ" کی وضاحت بعد میں کر دی گئی ہے۔

حاصل کرنے "طور کے بائیں جانب" پہنچنا تھا (شاید اسی مقدس مقام پر جہاں انہیں نبوت عطا کی گئی تھی)۔ [سورۃ طٰہٰ ۸۰] وعدے کے مطابق موسیٰ علیہ السلام کو تیس راتوں کے لئے کوہ طور پر بلایا، پھر اس میں دس راتوں کا اضافہ کر کے اس دورانیے کو چالیس کر دیا۔ یہ ایک نبی کو شریعت عطا کرنے کا مخصوص انداز تھا، اس سے صوفیا، اپنے چلہ کشی کے لئے جو جواز نکالتے ہیں وہ بالکل بے بنیاد ہے۔ نبی علیہ السلام اور آپ کے صحابہ کرامؓ نے کبھی چلہ کشی نہیں کی، بلاشبہ وہ اللہ کے سچے ولی تھے اور امت میں دین کو سب سے زیادہ سمجھنے والے تھے۔ وہاں جاتے ہوئے موسیٰ علیہ السلام نے اپنے بھائی (اور اللہ کے نبی) ہارون علیہ السلام کو اپنا جانشین مقرر کر دیا اور ہدایت دی کہ وہ بنی اسرائیل کی رشد و ہدایت اور اصلاح کا کام کرتے رہیں اور ان کو ہر قسم کے فتنہ و فساد سے بچائے رکھیں۔

جب کوہ طور کی میقات یعنی مقررہ مقام پر موسیٰ علیہ السلام پہنچے تو وہاں اللہ تعالیٰ نے ان کو ہم کلامی کا شرف عطا فرمایا اور براہ راست گفتگو کی۔ رب کی عنایات و نوازشات کے ان لمحات میں موسیٰ علیہ السلام کے دل میں دیدار الٰہی کا شوق پیدا ہوا چنانچہ اللہ تعالیٰ سے درخواست کی کہ "اے میرے رب! مجھے اپنے دیدار سے مشرف فرمائیے کہ میں ایک نظر آپ کو دیکھ لوں۔" اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ "تم مجھے ہرگز نہ دیکھ سکو گے۔ لیکن تم ذرا اس پہاڑ کو دیکھو، اگر وہ اپنی جگہ پر برقرار رہا تو تم مجھے دیکھ سکو گے۔" اللہ تعالیٰ نے جب پہاڑ پر تجلی فرمائی تو اس کے پرخچے اڑ گئے اور موسیٰ علیہ السلام بے ہوش کر گر پڑے۔ پھر جب ہوش میں آئے تو عرض کیا:

"(اے رب) آپ کی ذات پاک ہے، میں آپ کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں اور میں سب سے پہلے ایمان لانے والوں میں ہوں۔" [الاعراف ۱۴۳]

ارشاد باری تعالیٰ ہوا کہ

"اے موسیٰ! میں نے تمہیں ہم کلامی اور منصب نبوت میں لوگوں پر فضیلت عطا کی ہے، جو کچھ میں نے تمہیں دیا ہے اس کو لو اور شکر گذاری کرتے رہو۔" [سورۃ الاعراف ۱۴۴]

یہ بات غور طلب ہے کہ موسیٰ علیہ السلام نے دنیا ہی میں رب کو دیکھنے کی خواہش کی تھی جو پوری نہ ہوئی بلکہ تنبیہ کی گئی اور جب ان کو معلوم ہو گیا کہ یہ ممکن نہیں تو پھر آپ نے توبہ کی اور رجوع الی اللہ کر کے ایمان بالغیب کا بھرپور اقرار کر لیا۔ یہاں یہ بات ذہن نشین کر لی جائے کہ اس دنیا میں رب کا دیدار ممکن نہیں، یہاں تو ایمان بالغیب ہی دین کی اساس ہے۔ دیدار الٰہی آخرت کا تحفہ ہے جس کا جنتیوں کے لئے وعدہ ہے۔ لوگوں کا یہ عقیدہ کہ نبی ﷺ نے معراج میں اللہ تعالیٰ کو دیکھا، قرآن و صحیح احادیث کے صریحاً خلاف ہے۔ [ملاحظہ ہو سورۃ الانعام، سورۃ الشوریٰ اور صحیح مسلم کتاب الایمان]

شاید بعض لوگوں کو اس بات پر حیرت ہو کہ صوفیاء تو اکثر و بیشتر اللہ تعالیٰ سے خواب میں ملاقات اور رسول اللہ ﷺ سے خواب و بیداری میں ملاقات کا دعویٰ کرتے رہتے ہیں! دراصل صوفیاء کا دین طریقت تو سارے کا سارا قرآن و حدیث کی خلاف ورزی بلکہ اللہ اور رسول پر افتراء پردازی ہی پر مبنی ہے!!

بخاری، کتاب الانبیاء میں "وواعدنا موسیٰ ثلثین لیلۃ........" کے باب کے تحت ایک روایت لائے ہیں جس میں نبی علیہ السلام کا یہ فرمان نقل کیا گیا ہے کہ "قیامت کے دن سب لوگ بے ہوش ہو جائیں گے اور میں سب سے پہلے ہوش میں آؤں گا تو میں موسیٰ کو دیکھوں گا کہ وہ عرش کا پایہ پکڑے ہوئے ہیں۔ یہ تو مجھے معلوم نہیں کہ وہ مجھ سے پہلے ہوش میں آ جائیں گے یا انہیں طور کی بے ہوشی کا بدلہ دیا جائے گا (اور وہ اس وقت بے ہوش نہ ہوں گے)۔"

## تورات کا نزول

بالآخر (طور پر) موسیٰ علیہ السلام کو چند تختیوں کی شکل میں تورات عطا ہوئی جس میں ہر قسم کی نصیحت اور ہر چیز کی تفصیل لکھ کر موسیٰ علیہ السلام کو عطا کر دی گئی۔ سورۃ البقرۃ میں بھی موسیٰ علیہ السلام کو "کتاب و فرقان" کے عطا کرنے کا بیان ہے [البقرۃ ۵۳]۔ ساتھ ہی موسیٰ علیہ السلام کو حکم دیا گیا:

"ان کو پوری قوت سے تھام لو اور اپنی قوم کو حکم دو کہ وہ اچھی طرح ان پر عمل پیرا ہوں، میں عنقریب تمہیں نافرمانوں کی بستی دکھلاؤں گا۔" [الاعراف ۱۴۵]

نافرمانوں کے گھر (بستی) سے مراد غالباً وہ آثار قدیمہ یا کھنڈرات ہیں جو ان قوموں کی یادگار ہیں جنہوں نے ہدایت کے راستے کو چھوڑ کر نافرمانی کی روش اختیار کی اور اللہ کے عذاب کا شکار ہوئے۔ یہ بعد والوں کیلئے عبرت نگاہی کا سامان ہے، جو قوم بھی سرکشی کی روش اختیار کرے اس کا انجام یہی ہوتا ہے، اللہ تعالیٰ کا قانون سب قوموں کیلئے یکساں ہے۔ الغرض تورات عطا کر کے اس کے احکامات کی پیروی کرنے کی ہدایت کر دی گئی اور اس بات پر شدت سے متنبہ کر دیا گیا کہ وہ اللہ تعالیٰ کے احکامات کی پابندی کے ساتھ پیروی کرتے رہیں اور ان احکامات میں تغیر نہ پیدا کریں اور اس کے عذاب سے دوچار ہونے والی نافرمان و متکبر قوموں کی روش اختیار کرنے سے بچیں جو حق آ جانے کے بعد بھی حق کو پالینے سے محروم رہتے ہیں۔ دراصل ان کی متکبرانہ سرکشی کی روش قبول حق کی صلاحیت کو بروئے کار نہیں آنے دیتی اور وہ منفی نفسیات کے حامل ہو جاتے ہیں۔ تمام نشانیاں دیکھ کر بھی راہ حق کی طرف نہیں آتے لیکن گمراہی دیکھ کر فوراً ہی اپنا لیتے ہیں۔ [سورۃ الاعراف ۱۴۶]

## بنی اسرائیل کی سرکشی

ادھر کوہ طور پر موسیٰ علیہ السلام اللہ تعالیٰ سے ہدایات حاصل کر رہے تھے تاکہ اپنی قوم کو گمراہی و ہلاکت سے بچائیں اور فلاح و کامرانی کی راہ پر لگائیں جبکہ ان کے پیچھے ان کی قوم دامن طور میں گوسالہ پرستی کی لعنت میں گرفتار ہو کر گمراہی میں آگے بڑھے جا رہی تھی۔ بدنصیب انسان کی کج فکری کی انتہا دیکھئے کہ مالک حقیقی کی طرف سے تو ایک جامع منصوبے کے تحت ان کی رہنمائی کا مکمل اہتمام کیا جا رہا ہے اور اللہ کا اولوالعزم رسول ان کے ہمراہ ہے، معجزے پر معجزے آنکھوں کے سامنے رونما ہو رہے ہیں، معرکۂ حق و باطل میں مختلف مراحل سے گذر چکے ہیں، پھر بھی کفران نعمت اور مالک کی نافرمانی اور سرکشی کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتے!

اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کے بے شمار دلائل کانوں سے سن لینے اور آنکھوں سے دیکھ لینے کے باوجود گوسالہ پرستی کا ذوق قلب و ذہن پر طاری ہے۔ قرآن میں فرمایا:

''تمہارے پاس تو موسیٰ (واضح) دلائل لے کر آئے تم پھر بھی بچھڑا پوجنے لگ گئے۔'' (البقرہ: ۹۲)

بنو اسرائیل پر اللہ تعالیٰ کے بے انتہا احسانات کا تقاضا تو یہ تھا کہ ان کے دل اپنے مالک کی محبت و عقیدت کے جذبات سے سرشار ہوتے اور دل و جان سے اس کی عبادت، اطاعت و فرمانبرداری میں لگ جاتے۔ لیکن اس کے برعکس ان کے دلوں میں تو ان کے بناوٹی معبود بچھڑے کی محبت رچ بس گئی تھی!

''ان کے کفر کے سبب ان کے دلوں میں بچھڑا رچ بس گیا تھا۔'' (البقرہ: ۹۳)

اور یہ بھی ایک ناقابل تردید حقیقت ہے کہ جس دل میں معبود غیر اللہ کی محبت و عقیدت رچی بسی ہو اس میں اللہ تعالیٰ کی محبت تو داخل ہو ہی نہیں سکتی۔ ایمان باللہ کے لئے قلب و ذہن کو اس لعنت و نجاست سے پاک کر لینا از حد ضروری ہے۔

الغرض کوہ طور کے دامن میں بنی اسرائیل نے اپنے زیوروں سے بچھڑا بنا کر اس کو معبود ٹھہرا لیا۔ سامری نے ان کو یہی سبق پڑھایا تھا۔ دراصل یہ بھی فرعون و ہامان و قارون کے بعد ایک طاغوت تھا جس سے موسیٰ علیہ السلام اور ان کے ایماندار ساتھیوں کو سابقہ پڑا۔ ہارون علیہ السلام نے ان کو باز رکھنے کی پوری کوشش کی لیکن وہ نہ مانے۔ اللہ تعالیٰ نے اس وقت موسیٰ علیہ السلام کو اس صورتحال سے آگاہ کر دیا۔ سورۃ طٰہٰ میں ہے:

''اے موسیٰ تجھے اپنی قوم سے کون سی چیز جلدی لے آئی۔''

موسیٰ علیہ السلام نے کہا:

''وہ لوگ بھی میرے پیچھے ہی چلے آ رہے ہیں۔ اور اے رب! میں نے تیری طرف آنے میں جلدی اس لئے کی کہ تو راضی ہو جائے۔''

اللہ تعالیٰ نے فرمایا:

''ہم نے تیری قوم کو تیرے پیچھے آزمائش میں ڈال دیا اور انہیں سامری نے گمراہ کر دیا۔'' (طٰہٰ: ۸۳-۸۵)

پھر موسیٰ علیہ السلام قوم کی اس مذموم روش پر افسوس کرتے ہوئے غیظ و غضب کی حالت میں واپس لوٹے اور اپنی قوم کو ڈانٹا:

''اے میری قوم کے لوگو! کیا تمہارے رب نے تم سے نیک وعدہ نہیں کیا تھا؟ کیا یہ وعدہ کی مدت تم پر طویل گذری؟ یا تم یہ چاہتے ہو کہ تم پر تمہارے رب کا غضب نازل ہو جائے اس لئے تم نے میرے وعدے کی خلاف ورزی کی۔''

انہوں نے جواب دیا:

''ہم نے اپنے اختیار سے آپ کے ساتھ کئے ہوئے وعدے کی خلاف ورزی نہیں کی بلکہ ہم پر قوم کے زیورات کے بوجھ لادے گئے۔ ہم نے انہی کو (آگ میں) ڈال دیا اور اسی طرح سامری نے (ان کو آگ میں) ڈال دیا۔ پھر اس نے ان کے لئے ایک بچھڑا بنا کھڑا کیا یعنی ایک بچھڑے کی مورتی جس میں گائے کی سی آواز تھی۔ پھر وہ کہنے لگے کہ یہی تمہارا معبود ہے اور موسیٰ کا بھی لیکن موسیٰ بھول گیا۔ ان (طٰہٰ)

لوگوں نے یہ بھی نہ سوچا کہ وہ نہ تو ان سے بات کر سکتا تھا اور نہ ہی ان کو ہدایت دے سکتا تھا۔ انہوں نے اس کو معبود بنا لیا اور وہ تھے ہی ظالم۔'' (الاعراف: ۱۴۸)

ان آیات سے معلوم ہوتا ہے کہ موسیٰ علیہ السلام رب سے ملاقات کے شوق میں قوم کو پیچھے چھوڑ کر وقت مقررہ سے کچھ پہلے ہی اس مقام پر پہنچ گئے تھے۔ قوم میں شرپسند لوگوں کا ایک گروہ بھی موجود تھا جس کا سرغنہ سامری تھا۔ جو بظاہر تو مسلم ہو گیا تھا لیکن اس کے دل میں کفر و شرک کی نجاست بھری ہوئی تھی اور وہ مصریوں کی مجسمہ سازی کی صنعت میں بھی ماہر تھا۔ اس نے اس موقعہ سے فائدہ اٹھایا اور لوگوں کو گمراہ کرنے کی بھرپور کوشش کی۔ اس کام میں اس کے ہم نواؤں نے اس کا ساتھ دیا۔ بنی اسرائیل قوم پر مصریوں کے مشرکانہ ماحول اور رسومات کا رنگ اس قدر چڑھ گیا تھا کہ ایک انقلابی کشمکش سے گذرنے اور اس ماحول سے نکل آنے کے بعد بھی ان کے اندر وہ اثرات بڑی حد تک باقی رہ گئے تھے۔ انسانی تاریخ گواہ ہے کہ جب بھی کوئی قوم دنیا پرستی اور آخرت سے غفلت کے نتیجے میں بگاڑ کی طرف مائل ہوتی ہے تو ہر دور میں عوام کو فریب دینے والے ''سامری'' قوم میں ہی سے نکل آتے ہیں۔ بنی اسرائیل کا یہ گروہ سورۃ اعراف کی آیت ۱۴۶ میں بیان کردہ اوصاف کا حامل معلوم ہوتا ہے کہ ''تمام نشانیاں دیکھ کر بھی دعوت حق پر ایمان نہ لائیں لیکن گمراہی دیکھیں تو فوراً اسے اپنا لیں۔''

اللہ کا نبی ایمان میں کامل اور اللہ کی محبت میں انتہائی شدید ہوتا ہے۔ اس کے لئے شرک ناقابل برداشت ہوتا ہے۔ چنانچہ موسیٰ علیہ السلام نے انتہائی غم و غصے کی حالت میں اپنے بھائی ہارون علیہ السلام کا شدت سے محاسبہ کیا اور وہ تختیاں (الواح) جن میں ہدایات درج تھیں ایک طرف رکھ دیں۔ قرآن میں ہارون علیہ السلام کی داڑھی اور ان کا سر پکڑنے کا ذکر ہے۔ موسیٰ علیہ السلام نے غصے کے عالم میں پوچھا:

''اے ہارون! جب تم نے انہیں گمراہ ہوتے ہوئے دیکھا تو تمہیں کس چیز نے روکا کہ تم میرے پیچھے نہ آئے۔ کیا تم نے بھی میرے حکم کی نافرمانی کی؟'' (طٰہٰ: ۹۲-۹۳)

قرآن بتاتا ہے کہ ہارون علیہ السلام نے پہلے ہی بنی اسرائیل کو گمراہی سے باز رکھنے کی کوشش کی تھی اور سمجھایا تھا کہ:

''اے میری قوم! اس بچھڑے کے ذریعے تمہاری آزمائش کی گئی ہے تمہارا حقیقی رب تو رحمٰن ہی ہے۔ پس تم میری بات مانو اور میری اطاعت کرتے رہو۔'' (طٰہٰ: ۹۰)

لیکن اس بگڑی ہوئی قوم نے اپنے اس سچے بہی خواہ کی بات نہ مانی۔ نافرمانی کی روش پر ڈٹے رہے اور ہارون علیہ السلام کو یہ جواب دیا:

''ہم تو موسیٰ کی واپسی تک اسی کے مجاور بنے رہیں گے یہاں تک کہ موسیٰ (علیہ السلام) ہم میں واپس لوٹ آئیں۔'' (طٰہٰ: ۹۱)

ہارون علیہ السلام برابر ان کو سمجھاتے رہے اور کسی قسم کی مداہنت نہ کی۔ البتہ محاذ آرائی کی اس فتنہ انگیز صورتحال میں ہارون علیہ السلام نے پوری طرح حکمت و مصلحت سے کام لیا اور ان کو کفر و شرک سے باز رکھنے کے لئے اس حد تک نہ گئے کہ

جنگ و جدال کا راستہ اختیار کر لیتے۔ اس سے آپ نے گریز کیا اور موسیٰ علیہ السلام کے آنے کا انتظار کیا۔ چنانچہ اب موسیٰ علیہ السلام کی جواب طلبی پر انہوں نے یہی جواب دیا:

"اے میرے ماں جائے! ان لوگوں نے مجھے کمزور سمجھا (میری بات کو اہمیت نہ دی) اور قریب تھا کہ مجھے قتل کر دیتے، اور مجھے یہ بھی اندیشہ تھا کہ (جنگ و جدال کی صورت میں) آپ یہ نہ کہیں کہ میں نے بنی اسرائیل میں تفرقہ ڈال دیا (اور ان کو لڑا دیا) اور میں نے آپ کی بات کا لحاظ نہ کیا۔" (الاعراف ۱۵۰، طٰہٰ ۹۴)

موسیٰ علیہ السلام اپنے بھائی ہارون علیہ السلام کے اس جواب پر مطمئن ہو گئے اور اللہ تعالیٰ سے اپنے لئے اور بھائی کے لئے مغفرت و رحمت کی دعا فرمائی۔ اللہ تعالیٰ نے بچھڑے کو معبود بنانے والوں پر اپنے غضب کا اظہار فرماتے ہوئے ان کو عذاب کی وعید سنائی، اور دین کے نام پر بے دینی پھیلانے والوں کو "مفتری" قرار دیا (یعنی اللہ پر جھوٹ گھڑنے والے)۔ (الاعراف ۱۵۱، ۱۵۲) پھر موسیٰ علیہ السلام نے سامری کی طرف رخ فرمایا اور اس سے مخاطب ہو کر فرمایا:

"اے سامری! تیرا کیا معاملہ ہے (یعنی تو نے یہ کیا ڈھونگ رچایا ہے)۔ اس نے کہا میں نے تو وہ چیز دیکھی تھی جو دوسروں نے نہیں دیکھی، یعنی رسول کے نقش قدم سے ایک مٹھی بھر لی اور وہ اس میں ڈال دی۔ اور میرے دل نے میرے لئے یہی بات بھلی بنا دی۔" (طٰہٰ ۹۶،۹۵)

موسیٰ علیہ السلام نے اس کی چال کو اسی پر لوٹا دیا اور کہا:

"دور ہو جا اب (دنیاوی) زندگی میں تیرے لئے یہ سزا ہے کہ تو کہتا رہے گا "لا مساس" (یعنی مجھے نہ چھونا)۔ اور ایک اور وعدہ بھی تیرے ساتھ ہے (آخرت کے عذاب کا) جو ہرگز نہ ٹلے گا۔ اور اب تو اپنے معبود کو بھی دیکھ لینا جس کا تو گرویدہ بنا ہوا تھا، ہم اس کو جلا کر خاک کر دیں گے اور راکھ دریا میں اڑا دیں گے۔" (طٰہٰ ۹۷)

سامری تو تھا ہی بڑا شاطر۔ اس نے اپنا دفاع کرنے اور لوگوں کو مغالطے میں ڈالنے کے لئے ایک نفسیاتی چال چلی تھی۔ اس نے اس طرح بات بنائی جو اگرچہ بالکل بے بنیاد و بے سروپا تھی لیکن ان لوگوں پر اثر کرنے والی تھی۔ اللہ اور اس کے رسول نے تو اس کو کوئی اہمیت نہ دی اور نہ ہی قابل وضاحت سمجھا لیکن ہمارے مفسرین کے دل کو اچھی لگی اور انہوں نے سامری کے مکر و فریب کو گویا سچ تسلیم کر کے "رسول کے نقش قدم" پر قیاس آرائیوں کے ڈھیر لگا دئے! سامری نے وقت کے نبی کے ساتھ بھی یہ شاطرانہ انداز اختیار کر کے بات بنانے کی جو کوشش کی وہ اللہ کے عذاب سے بے خوفی اور دین کے معاملے میں انتہائی غیر سنجیدہ روش کا اظہار ہے۔ چنانچہ وہ سب سے زیادہ شدید عذاب کا مستحق ٹھہرا جو موسیٰ علیہ السلام کی بددعا کے روپ میں ظاہر ہوا۔ ان کے بناوٹی معبود کے ساتھ بھی جو کچھ کیا گیا وہ سامری اور اس کے ساتھیوں کی رسوائی اور دوسروں کی عبرت نگاہی کا سامان تھا۔

بنی اسرائیل کو جب اپنی گمراہی کا احساس ہوا تو وہ نادم ہوئے اور اللہ تعالیٰ سے معافی کی درخواست کی:

"وہ کہنے لگے کہ اگر ہمارا رب ہم پر رحم نہ کرے اور ہمارا گناہ معاف نہ کرے تو ہم بڑے خسارے میں پڑ جائیں گے۔" (الاعراف ۱۴۹)

لیکن یہ کوئی معمولی خطا تو نہ تھی جس پر اتنی آسانی سے بخشش ہو جاتی۔ موسیٰ علیہ السلام نے بطور کفارہ جانوں کو قتل کرنے کا حکم دیا۔ سورۃ البقرۃ میں ہے:

"اور جب موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا کہ اے میری قوم! بچھڑے کو معبود بنا کر تم نے اپنی جانوں پر ظلم کیا ہے۔ اب تم اپنے خالق کی بارگاہ میں توبہ کرو اور اپنی جانوں کو ہلاک کرو۔ تمہارے خالق کے نزدیک اسی میں تمہارے لئے خیر ہے۔ پھر اس نے تمہاری توبہ قبول کی، بلاشبہ وہ توبہ قبول کرنے والا اور رحم فرمانے والا ہے۔" (البقرۃ ۵۴)

## سرکشی پر سرکشی

اس طرح سرکشوں اور نافرمانوں کی ہلاکت کے بعد جب اللہ تعالیٰ کی طرف سے ان کی معافی کا اعلان ہو گیا تو موسیٰ علیہ السلام نے نفاذ شریعت کا آغاز فرمانا چاہا۔ وہ تختیاں (الواح) اٹھائیں جن میں احکام شریعت تھے اور اللہ سے ڈرنے والوں کے لئے سامان ہدایت و رحمت تھا، ان کو بنی اسرائیل پر پیش کیا اور ان پر ایمان لانے کو کہا۔ پھر اللہ تعالیٰ کے حکم کے مطابق موسیٰ علیہ السلام نے اپنی قوم سے ستر نمائندے منتخب کئے اور ان کو مقررہ وقت پر اپنے ساتھ کوہ طور پر لے گئے تاکہ ان کو اللہ تعالیٰ کی نشانیاں دکھائیں (الاعراف ۱۵۵)۔ لیکن ان کی بدنصیبی کہ واضح نشانیاں دیکھ کر بھی ان کی سرکش و شرپسند طبیعت قابو میں نہ آئی اور موسیٰ علیہ السلام سے مطالبہ کر ڈالا:

"اے موسیٰ! ہم ہرگز تمہاری باتوں پر ایمان نہ لائیں گے جب تک اپنی آنکھوں سے اعلانیہ اللہ تعالیٰ کو نہ دیکھ لیں۔ اس وقت تمہاری نظروں کے سامنے ایک صاعقہ (زوردار کڑاکے) نے تمہیں آ لیا۔ پھر (اس طرح) موت سے ہمکنار کرنے کے بعد ہم نے تمہیں دوبارہ زندہ کر دیا تاکہ تم شکر گذاری کرو۔" (البقرۃ ۵۶،۵۵)

سورۃ الاعراف میں ہے:

"جب ان کو ایک زلزلے نے آ لیا۔" (آیت ۱۵۵)

اس طرح وہ ہلاک کر دئے گئے۔ پھر موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں عاجزانہ التجا کی:

"اے میرے رب! اگر تیری مشیت یہی تھی تو اس سے قبل تو ان کو اور مجھے ہلاک کر دیتا۔ (اے ہمارے رب) کیا ہم میں سے کچھ بے وقوفوں کی حرکت پر تو ہم سب کو ہلاک کر دے گا؟ یہ تو تیری طرف سے محض ایک آزمائش ہے، اور ایسی آزمائش کے ذریعے تو جس کو چاہے گمراہی میں ڈال دے اور جس کو چاہے ہدایت پر رکھے۔ تو ہی ہمارا کارساز ہے، ہماری مغفرت فرما اور ہم پر رحم فرما اور تو سب سے بڑھ کر مغفرت فرمانے والا ہے۔ اور ہمارے لئے اس دنیا میں بھی اچھائی لکھ دے اور آخرت میں بھی، ہم نے تیری ہی طرف رجوع کر لیا ہے۔" (الاعراف ۱۵۶،۱۵۵)

سورۃ البقرۃ میں "صاعقہ" (بجلی کے کڑاکے) اور سورۃ الاعراف میں "رجفہ" (زلزلے) سے موت واقع ہونے کا ذکر ہے۔ عین ممکن ہے دونوں حوادث ایک ساتھ رونما ہوئے ہوں۔ بہر حال موسیٰ علیہ السلام کی دعا کے بعد اللہ تعالیٰ نے ان کو دوبارہ زندگی عطا فرمائی اور توبہ کر کے اصلاح احوال اور شکر گذاری کا موقعہ عنایت فرمایا، لیکن ساتھ ہی بطور تنبیہ اپنی سنت اور اپنے اصول کو بھی واضح فرما دیا:

"فرمایا میں جس پر چاہتا ہوں اپنا عذاب اس پر واقع کرتا ہوں۔ اور میری رحمت ہر شے پر چھائی ہوئی ہے۔ اور رحمت میں ان لوگوں کے نام لکھوں گا جو اللہ سے ڈرتے ہیں اور زکوٰۃ دیتے ہیں اور جو ہماری آیتوں پر ایمان لاتے ہیں۔" [الاعراف ۱۵۶]

یہ آیت بھی ایک اصول وضابطے کی حیثیت رکھتی ہے۔ اس میں واضح کیا گیا ہے کہ اللہ تعالیٰ کی رحمت اس کی ازلی وابدی صفت ہے، چنانچہ فرمایا:

كَتَبَ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ (الانعام ۱۲)

"اس نے رحمت کو اپنے اوپر واجب کر لیا ہے۔"

لیکن اس کا عذاب انتہائی نافرمانی اور سرکشی کی صورتحال میں ہی واقع ہوتا ہے۔ اس کی رحمت اللہ سے ڈرنے والوں اور ایمان کے تقاضے پورے کرنے والوں کے لئے تو عام ہے ہی لیکن گناہوں اور خطاؤں کے بعد توبہ کر کے رجوع کرنے والوں پر بھی وہ رحمت ومغفرت فرمانے والا ہے۔ بنی اسرائیل کی مسلسل نافرمانیوں کے باوجود اللہ تعالیٰ ان پر رحم فرماتا رہا اور ان کو معاف فرماتا رہا۔ ان کی سرکشی اور باغیانہ روش پر "صاعقہ اور رجفہ" نے ان کو ہلاک کر ڈالا لیکن پھر دوبارہ زندہ کر کے اٹھایا تاکہ سنبھل جائیں اور شکر گذاری کی روش اپنالیں۔

## کوہ طور کا سائبان اور میثاق

اللہ تعالیٰ نے کوہ طور کو اٹھا کر بنی اسرائیل کے اوپر چھتری یا سائبان کی طرح معلق کر دیا اور اس حالت میں ان سے پختہ عہد لیا:

"اور یاد کرو) جب ہم نے تم سے عہد لیا تھا اور تم پر کوہ طور کو معلق کر دیا تھا کہ ہم نے جو احکامات تمہیں دئے ہیں انہیں مضبوطی سے تھامے رہنا اور جو کچھ اس میں ہے اس کو یاد رکھنا (عمل پیرا رہنا) تاکہ تم تقویٰ کی روش پر رہو۔" [البقرۃ ۶۳، الاعراف ۱۷۱]

اس طرح اس فقیدالمثال معجزے نے زبان حال سے موسیٰ علیہ السلام کی نبوت اور توریت کی حقانیت کی حسی دلیل فراہم کر کے اتمام حجت کر دیا اور اس سے انکار یا کسی قسم کے پس وپیش کی ذرا بھی گنجائش نہ چھوڑی۔ لہٰذا بنی اسرائیل کو فوری طور سے اقرار کر لینا ہی پڑا لیکن ان کی نیت اطاعت کرنے کی نہ تھی، جیسا کہ قرآن میں ان کی اس روش کا ذکر کیا گیا: وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا (انہوں نے کہا کہ ہم نے سنا اور نافرمانی کی) (البقرۃ ۹۳) دراصل ان کے قلب وذہن میں تو اللہ تعالیٰ کی محبت وعظمت کی جگہ بچھڑے کی محبت وعقیدت رچی بسی تھی، پھر وہ اللہ کے رسول کی تعظیم وتابعداری بھلا کیسے کرتے؟ چنانچہ انہوں نے جلد ہی کتاب اللہ سے روگردانی کا رویہ اختیار کر لیا:

"پھر اس کے بعد تم نے (توریت سے) روگردانی کی لیکن اگر اللہ کا فضل تم پر نہ ہوتا اور اس کی رحمت بھی، تو بلاشبہ تم نقصان اٹھانے والوں میں سے ہو جاتے۔" [البقرۃ ۶۴]

یہاں ایک نکتہ اور قابل غور ہے۔ بنی اسرائیل کی سخت دلی کا ذکر کرتے ہوئے قرآن میں اس کو "فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً" کہا گیا، یعنی ان کے دل پتھر کی طرح سخت ہوئے یا اس سے بھی زیادہ سخت۔ اب دیکھئے کہ پتھروں کی سمع وطاعت کا تو یہ حال ہے کہ کوہ طور اپنے رب کے حکم پر اپنی جگہ سے ہل کر بنی اسرائیل کے سروں پر سائبان کی طرح معلق ہو جاتا ہے! لیکن جب انسان کا دل پتھر کی طرح سخت ہو جاتا ہے یا اس سے بھی زیادہ، تو پیغام ہدایت، نصیحت وموعظت کا اس پر اثر کرنا ناممکن ہو جاتا ہے اور پھر وہ اپنے مالک کی نافرمانی میں حد سے ہی گذر جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس صورتحال سے بچائے۔ کتاب اللہ کی آیات میں بڑی عبرت ونصیحت ہے۔

## میثاق کے اہم پہلو

بنی اسرائیل سے جو عہد لیا گیا تھا اس کے مندرجہ ذیل اہم پہلوؤں کا ذکر سورۃ البقرۃ (آیات ۸۳-۸۵) میں کیا گیا ہے:

۱۔ عبادت صرف اللہ ہی کی ہوگی، کسی اور کی نہ ہوگی
۲۔ والدین کے ساتھ حسن سلوک
۳۔ قرابت داروں، یتیموں اور مسکینوں کے ساتھ بھی حسن سلوک
۴۔ لوگوں سے اچھی باتیں کہنا (یعنی حسن گفتار اور حسن اخلاق سے پیش آنا)
۵۔ صلوٰۃ قائم کرنا
۶۔ زکوٰۃ دیتے رہنا
۷۔ آپس میں ایک دوسرے کا خون نہ بہانا
۸۔ آپس میں ایک دوسرے کو جلاوطن (بے گھر) نہ کرنا

سب سے پہلے اللہ واحد کی بندگی پر زور دیا گیا ہے اور یہ ہر نبی کی دعوت کا اولین، بنیادی اور مرکزی مضمون رہا ہے۔ سورۃ الانبیاء میں فرمایا کہ:

"تم سے پہلے جو رسول بھی ہم نے بھیجا اس کی طرف ہم نے یہی وحی نازل فرمائی کہ میرے سوا کوئی معبود نہیں، پس تم سب میری عبادت کرو۔" [الانبیاء ۲۵]

اسی طرح سورۃ النحل (آیت ۳۶) میں اس بات کو انبیاء علیہم السلام کی بعثت کے مقصد کے طور پر بیان کیا گیا ہے۔ قرآن میں متعدد مقامات پر اس اہم مسئلۂ توحید کو بیان کیا گیا ہے کیونکہ توحید خالص یا ہر قسم کے شرک سے پاک ایمان وعمل ہی دین اسلام کی روح اور بنیاد ہے اور اگر ایمان میں ذرا سی بھی شرک کی آمیزش ہو تو سراسر بے دینی ہو جاتی ہے اور پھر تمام اعمال بے کار ہو جاتے ہیں۔

اس کے بعد جس بات پر زور دیا گیا ہے وہ والدین کے ساتھ حسن سلوک ہے۔ حقوق العباد میں یہ سب سے اہم معاملہ ہے چنانچہ قرآن میں کئی جگہ اس کا پرزور انداز میں ذکر کیا گیا ہے [ملاحظہ ہو سورۃ بنی اسرائیل، سورۃ العنکبوت، سورۃ لقمان وغیرہ]۔ احادیث میں بھی والدین کی خدمت واطاعت کی تاکید پرزور الفاظ میں کی گئی ہے لیکن یہ بات ذہن نشین رہے کہ والدین کی اطاعت اس حد تک ہے کہ وہ دین کی راہ میں رکاوٹ نہ بن سکیں، اولاد کو شرک پر مجبور نہ کریں۔ اگر ایسا ہو تو ان کی اطاعت نہ کرنا لازم ہے [العنکبوت ۸، لقمان ۱۵]۔

بنی اسرائیل سے لئے گئے درج بالا عہد میں کچھ بنیادی ارکان ہیں جن کو پچھلی

شریعتوں میں بھی لازم قرار دیا گیا تھا اور بقیہ کا تعلق حقوق العباد سے ہے جو مسلم اجتماعیت کو برقرار و منظم رکھنے اور مسلم معاشرے کو مثالی بنانے کے لئے اشد ضروری ہیں۔ نبی علیہ السلام اور خلافت راشدہ کے دور میں جب ان زریں اصولوں کو پوری طرح نافذ العمل کیا گیا تو وہ خطہ زمین امن وسکون اور عدل وانصاف کا گہوارہ بن گیا تھا۔ اس دور میں مسکین، نادار و یتیم کی عزت نفس کا جس طرح تحفظ کیا گیا اس کی مثال انسانی تاریخ میں نہیں ملتی۔ نظام زکوٰۃ و صدقات کے ذریعے غریبوں اور ناداروں کو ان کے پیروں پر کھڑا ہونے کے لائق بنایا گیا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ تھوڑے ہی عرصے میں غربت وافلاس کا خاتمہ ہو گیا۔

## ارض مقدس میں داخلے کا حکم

اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل کو موسیٰ علیہ السلام کی سرکردگی میں صحرائے سینا میں لا کر ایک ہی مقصد کے لئے ٹھہرایا تھا تاکہ وہ تعیش اور تن آسانی کے ماحول سے نکل کر مشقت اور سخت جانی کے صحرائی ماحول کے عادی ہوں اور اپنے اندر مجاہدانہ اوصاف پیدا کر سکیں، اور یہ کہ صحرائی زندگی کی سختیاں برداشت کر لینے کے بعد ان کے دلوں میں پھر سہولیات والی بستی میں داخل ہونے کا شوق بھی پیدا ہو جائے۔ چنانچہ اس ابتدائی مرحلے کے بعد ان کو اس ارض مقدس (فلسطین) میں داخلے کا حکم ملا جو ان کے آباء و اجداد ابراہیم، اسحاق، یعقوب علیہم السلام کا مسکن رہ چکی تھی اور اس میں داخلہ اللہ تعالیٰ نے ان کے لئے پہلے ہی سے مقدر فرما دیا تھا۔ اس وقت فلسطین میں جو مشرک قوم (عمالقہ) آباد تھی بنو اسرائیل کو ان سے جہاد و قتال کے لئے تیار کرنے کے لئے موسیٰ علیہ السلام نے ان سے دشت فاران میں خطاب فرمایا:

"اور جب موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا، اے میری قوم کے لوگو! اللہ تعالیٰ کی اس نعمت کو یاد کرو جو اس نے تمہیں عطا فرمائی، اس نے تم میں انبیاء کو مبعوث فرمایا اور تم کو بادشاہ بنایا اور تم کو وہ کچھ عطا کیا جو دنیا والوں میں سے کسی کو بھی نہ دیا تھا۔ اے میری قوم تم اس مقدس سرزمین میں داخل ہو جاؤ جو اللہ تعالیٰ نے تمہارے لئے لکھ دی ہے، اور (اللہ کے حکم سے) پیٹھ نہ پھیرو ورنہ ناکام و نامراد ہو کر پلٹو گے۔ انہوں نے کہا اے موسیٰ! وہاں تو بڑے زور آور لوگ رہتے ہیں، ہم وہاں ہرگز نہ داخل ہوں گے جب تک وہ وہاں سے نکل نہ جائیں، البتہ اگر وہ وہاں سے نکل جائیں تو ہم وہاں (بخوشی) داخل ہو جائیں گے۔" [المائدۃ: ۲۰-۲۲]

اس قوم کی اکثریت دنیا پرست اور بزدل تھی، اور ان میں سے چند ہی بہادر و جفاکش تھے جو دین کا صحیح شعور، آخرت پر یقین اور اللہ پر توکل رکھتے تھے۔ ان میں سے دو افراد نے قوم کو جہاد پر اکسایا:

"اللہ سے ڈرنے والوں میں سے دو آدمیوں نے جن پر اللہ نے انعام فرمایا تھا، کہا کہ تم ان کے مقابلے میں دروازے میں تو داخل ہو، اگر تم اس میں داخل ہو گئے تو تم ہی غالب رہو گے، اور اللہ پر بھروسہ رکھو اگر تم (واقعی) مومن ہو۔ انہوں نے کہا: اے موسیٰ! ہم تو وہاں کبھی نہ جائیں گے جب تک وہ لوگ وہاں موجود ہیں، اب آپ اور آپ کا رب وہاں جائیں اور جنگ کریں، ہم تو بس یہیں بیٹھے رہیں گے۔" [المائدۃ: ۲۳-۲۴]

ملاحظہ کیجئے کہ وہ بزدل اور ڈھیٹ قوم کس طرح مسلسل رب کی نافرمانی کی روش پر بھی رہی۔ ان کے دلوں میں نہ اپنے رب کی کوئی عظمت تھی اور نہ ہی قوم کے محسن، اللہ کے اولوالعزم پیغمبر کی تعظیم واحترام کا جذبہ۔ وہ آخرت کی جوابدہی سے غافل اور سمع و طاعت کی صفت سے بالکل ہی محروم تھے۔ اللہ کے نبی تو بے انتہا صبر و برداشت والے ہوتے ہیں، گلہ و شکوہ تو ان کے شایان شان ہوتا ہی نہیں، بلکہ انتہائی پریشان کن حالات میں بھی وہ اپنے رب ہی کی طرف رجوع کرتے ہیں۔ اندازہ کیجئے کہ ان لوگوں کے اس انتہائی ناشائستہ اور بیہودہ جواب پر موسیٰ علیہ السلام کو کتنا افسوس ہوا ہوگا لیکن انہوں نے اللہ تعالیٰ سے صرف اتنی دعا فرمائی:

"اے میرے رب مجھے سوائے اپنے اور اپنے بھائی کے کسی اور پر کوئی اختیار نہیں۔ پس آپ ہمیں ان نافرمانوں سے الگ ہی کر دیں۔" [المائدۃ: ۲۵]

الغرض بنی اسرائیل اپنی ہٹ دھرمی اور سرکشی کی سزا میں صحرا میں بھٹکتے رہے اور فلسطین میں ان کو داخلہ نصیب نہ ہوا۔ البتہ موسیٰ علیہ السلام نے برابر رشد و ہدایت کی تعلیم اور ان کی تربیت کا کام جاری رکھا تاکہ کچھ بوڑھے بھی اصلاح کر لیں اور راہ ہدایت پا لیں اور نئی نسل صحرائی ماحول میں ہمت و جرأت کی حامل تیار ہو۔ پھر موسیٰ علیہ السلام کی وفات کے کچھ عرصے بعد یوشع بن نون کی سربراہی میں بنی اسرائیل فلسطین میں داخل ہوئے۔ بنی اسرائیل پر اللہ تعالیٰ کی عنایات کا سلسلہ تو جاری رہا لیکن انہوں نے اپنے طور طریقے نہ بدلے۔ چنانچہ بخاری میں ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے فرمایا:

"بنی اسرائیل کو یہ حکم ہوا تھا کہ وہ دروازے سے جھکتے ہوئے یعنی عاجزی وانکساری کے ساتھ داخل ہوں اور "حطة" کہتے جائیں (یعنی مغفرت طلب کرتے جائیں) لیکن وہ سرین کے بل گھسٹتے ہوئے داخل ہوئے اور کلمہ بھی بدل دیا، "حطة" کی جگہ "حبة في شعرة" (یعنی دانہ بالی کے اندر) کہا۔" [بخاری کتاب التفسیر]

پھر اللہ کا عذاب ان پر نازل ہوا جیسا کہ قرآن میں فرمایا:

"پھر ان ظالموں نے اس بات کو جو ان سے کہی گئی تھی بدل ڈالا، پس ہم نے ان ظالموں پر ان کی نافرمانی کی وجہ سے آسمان سے عذاب نازل کر دیا۔" [البقرۃ: ۵۹]

یہ ہے تصویر اس بے حس قوم کی جو زوال پذیری اور انحطاط کی انتہا کو پہنچ گئی، اور اس نے اللہ کی نعمتوں کی شکرگزاری کی بجائے نافرمانی اور سرکشی کی روش اختیار کی اور اپنے محسن نبی کی مسلسل وعظ و نصیحت پر ذرا بھی کان نہ دھرے، پھر بھی اس کے افراد بخشش اور مغفرت کے دعویدار بنے پھرتے تھے!

## سخت دلی کی انتہا (ذبح بقرۃ)

موسیٰ علیہ السلام کے اثر انگیز خطاب نے ان بے حسوں پر کوئی اثر نہ کیا اور نہ ہی قوم کے ان دو مخلص مجاہدوں کی ترغیب پر وہ اپنی جگہ سے ہلے، ایسی مجبوری اور بے بسی کی صورتحال میں موسیٰ علیہ السلام نے بالآخر قوم سے برأت کا اظہار کر دیا۔ اس وقت اللہ تعالیٰ کے فیصلے کا اعلان ہوا:

"اللہ تعالیٰ نے فرمایا: تو اب وہ (خطہ زمین) چالیس سال تک ان پر حرام ہے۔ یہ (اسی طرح) زمین میں مارے مارے پھرتے رہیں گے، تم اس نافرمان قوم (کی بدحالی) پر غم نہ کرنا۔" [المائدۃ: ۲۶]

قرآن میں میدان سینا میں ان کے "مارے مارے پھرنے یا بھٹکتے رہنے" کے لئے "یتیھون فی الارض" کے الفاظ آئے ہیں۔ تاہ، یتیہ کے معنی بھٹکنے کے ہیں۔ اسی مناسبت سے وادی سینا کو "وادی تیہ" کہا جاتا ہے (یعنی وہ میدان جہاں کوئی بھٹکتا پھرے)۔ الغرض بنی اسرائیل میدان سینا (تیہ) میں رہے اور موسیٰ علیہ السلام اور ہارون علیہ السلام بھی ان کے ساتھ وہاں رہے تا کہ بنی اسرائیل کے کم رسیدہ لوگ رشد و ہدایت سے محروم نہ رہیں اور نئی نسل کی تربیت و تزکیہ نفس کا کام جاری رہے اور ان کے اندر مومنانہ و مجاہدانہ اوصاف کی نشوونما ہوتی رہے۔

درج بالا واقعات ہمارے سامنے یہ نقشہ پیش کرتے ہیں کہ بنی اسرائیل کی جانب سے پیہم نافرمانیوں کے باوجود اللہ تعالیٰ نے ان کو بار بار اصلاح احوال کے مواقع عطا فرمائے۔ لیکن یہ ان کی بدنصیبی کہ اللہ تعالیٰ کی عنایات اور اس کے بے حساب احسانات نے ان کی سرکشی اور نافرمانی میں اضافہ ہی کیا! قرآن میں ایک واقعہ بیان ہوا ہے جس سے ان کی معاشرتی بے راہ روی کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ اس قوم میں ایک قتل ہو گیا تھا لیکن انہوں نے اللہ کے عذاب سے بے پرواہ ہو کر شہادت کے چھپانے کی کوشش کی اور قاتل کا پتہ نہ چلنے دیا۔ چنانچہ ایک دوسرے پر شبہات اور الزام تراشی نے جھگڑے کی شکل اختیار کی تو اللہ کی طرف سے موسیٰ علیہ السلام کو حکم ملا کہ وہ ان لوگوں کو ایک گائے ذبح کرنے کا حکم دیں۔ انہیں جب اللہ کا حکم سنایا گیا تو انہوں نے ٹال مٹول کی روش اپنائی اور گائے کے بارے میں سوالات پوچھنے شروع کر دیے کہ کیسی گائے ہو، کیسا رنگ ہو وغیرہ اور زور دینے لگے کہ انہیں جزوی تفصیلات سے آگاہ کیا جائے تا کہ کوئی اشتباہ باقی نہ رہے۔ اللہ تعالیٰ نے وحی کے ذریعے تمام وضاحتیں بیان کر دیں کہ مطلوبہ گائے جوان، زرد رنگ کی خوشنما گائے ہو گی جو نہ کھیتی باڑی میں سیرابی کے لئے استعمال ہوئی ہو اور نہ ہی ہل وغیرہ میں بلکہ بالکل ہی بے داغ گائے ہو۔ اب مزید حیلہ جوئی کا موقع نہ رہا تو تعمیل حکم پر مجبور ہو گئے اور نہ چاہتے ہوئے بھی ایسی گائے ذبح کرنا پڑی جو ان کی عقیدت کا مرکز رہی ہو گی (البقرۃ ۶۷ تا ۷۱)۔ پھر حکم ملا کہ گائے کے ایک حصے کو مقتول کے جسم سے لگایا جائے۔ چنانچہ مقتول نے زندہ ہو کر قاتل اور واقعہ قتل کی معلومات فراہم کر دیں۔ اس طرح ایک اٹھنے والے فتنے کا سدباب ہو گیا، اور اس کے ساتھ ہی گوسالہ پرستی کے شائقین کی گائے کے ساتھ عقیدت کے جذبات کا بھی قلع قمع کر دیا گیا۔ ایک اہم پہلو یہ بھی ہے کہ مدنی دور میں نازل شدہ سورۃ البقرۃ میں اس واقعے کو بیان کر کے قوم یہود کی تاریخ کے چند ابواب ان کے سامنے پیش کر کے ان کو آئینہ دکھا دیا گیا کہ یہ ہے تمہاری تاریخ، تم ایسی گمراہ اور ہٹ دھرم قوم سے تعلق رکھتے ہو جو بے شمار معجزات دیکھ کر بھی نہ سنبھلی، پھر بھی تمہاری ستم ظریفی کہ انتہائی سفیہانہ خوش فہمی اور تفاخر کا شکار ہو اور زعم باطل میں مبتلا ہو کہ

نَحْنُ اَبْنٰٓؤُا اللّٰهِ وَاَحِبَّآؤُهٗ ......... [المائدۃ ۱۸]

"ہم اللہ کے بیٹے اور اس کے محبوب ہیں"

اس کے علاوہ جو لوگ "بعث بعد الموت" (مرنے کے بعد اٹھائے جانے) کے عقیدے کے بارے میں شک و شبہ میں مبتلا تھے ان کے لئے بھی اس واقعہ نے دلیل فراہم کر دی کہ اللہ تعالیٰ اسی طرح اپنی قدرت کاملہ سے مُردوں کو زندہ کر کے اٹھا کھڑا کرے گا

كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى ......... [البقرۃ ۷۳]

"اللہ تعالیٰ اس طرح مُردوں کو زندہ کرتا ہے۔"

اس سورۃ البقرۃ میں اور بھی کئی مقامات پر "بعث بعد الموت" کی دلیل کے طور پر اس قسم کی مثالیں بیان کی گئی ہیں (ملاحظہ ہوں آیات ۲۵۹، ۲۶۰)۔

## موسیٰؑ و خضرؑ

قرآن میں موسیٰ علیہ السلام کے جو واقعات بیان کئے گئے ہیں ان میں خضر علیہ السلام کے ساتھ آپ کی ملاقات بھی بہت اہمیت رکھتی ہے۔ قرآن میں اس واقعہ کو سورۃ الکھف کے نویں اور دسویں رکوع میں تفصیل سے بیان کیا گیا ہے اور بعض جزئیات بخاری کی کتاب التفسیر اور کتاب الانبیاء میں مذکور ہیں۔ سعید بن جبیر سے روایت ہے کہ عبداللہ بن عباسؓ سے عرض کیا گیا کہ نوف البکالی کہتا ہے کہ خضر سے ملاقات کرنے والے موسیٰ بنی اسرائیل والے موسیٰ علیہ السلام نہیں تھے۔ ابن عباسؓ نے فرمایا کہ "وہ اللہ کا دشمن جھوٹ کہتا ہے، مجھ سے ابی بن کعبؓ نے بیان کیا کہ انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے سنا ہے کہ آپ نے فرمایا:

"موسیٰ علیہ السلام اللہ کے رسول تھے انہوں نے لوگوں کو وعظ و نصیحت فرمائی یہاں تک کہ لوگوں کی آنکھیں اشکبار ہو گئیں اور دلوں میں رقت پیدا ہو گئی۔ جب آپ واپس جانے لگے تو ایک شخص نے عرض کیا اے اللہ کے رسول! کیا اس زمین میں کوئی آپ سے بڑا عالم ہے؟ تو انہوں نے جواب دیا نہیں۔ (اللہ تعالیٰ کو یہ بات پسند نہ آئی) اور اس پر عتاب فرمایا کہ آپ نے علم کو اللہ تعالیٰ کی طرف کیوں نہ منسوب کیا۔ چنانچہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کیوں نہیں (تم سے زیادہ علم والا) ہمارا ایک بندہ ہے۔ موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا کہ وہ کہاں ہے۔ فرمایا مجمع البحرین* یعنی دو سمندروں کے ملنے کی جگہ پر۔ موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا کہ اے میرے رب ان تک پہنچنے کی میرے لئے کوئی نشانی مقرر کر دیجئے کہ میں (ان کو پہچان لوں اور) ان سے علم حاصل کروں۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ جہاں تمہاری مچھلی تم سے جدا ہو جائے [دوسرا قول یہ بیان کیا گیا کہ ایک مری ہوئی مچھلی لے لو پھر جہاں اس میں جان پڑ جائے اور وہ تم سے جدا ہو جائے بس وہی مقام ہے جہاں خضر تمہیں ملیں گے]۔ چنانچہ موسیٰ علیہ السلام نے مچھلی تھیلے میں ڈال لی اور اپنے خادم یوشع بن نون کے ہمراہ روانہ ہوئے۔ ان سے کہا کہ میں چلتا رہوں گا حتیٰ کہ دو دریاؤں کے ملنے کی جگہ پہنچ جاؤں، یا اسی طرح برسوں چلتا رہوں۔ یوشع بن نون سے یہ بھی کہا کہ تمہیں صرف اتنی تکلیف دوں گا کہ جہاں بھی مچھلی گم ہو جائے مجھے بتا دینا۔ یوشع نے کہا کہ یہ تو کوئی بڑی بات نہیں۔ پس وہ دونوں چلتے رہے اور جب دریاؤں کے ملنے کی جگہ پہنچے تو اپنی مچھلی کو بھول گئے، اور مچھلی تڑپ کر نکل گئی اور اس نے دریا میں راہ لی۔ اللہ تعالیٰ نے اس وقت پانی کو روک کر مچھلی کے راستے میں سرنگ جیسا نشان بنا دیا تھا۔ موسیٰ علیہ السلام اور یوشع بن نون چٹان (الصخرہ) کے سائے میں ٹھہرے اور موسیٰ علیہ السلام وہاں تھوڑی دیر کے لئے سو گئے تھے۔ پھر وہ دور آگے بڑھے تو موسیٰ علیہ السلام نے اپنے خادم سے کہا کہ ہمارا کھانا لاؤ ہمیں تو اپنے

* [illegible] مقام موجودہ [illegible] خلیج عقبہ [illegible] ملتے ہیں۔

اس سفر سے تکان ہوگئی۔ یوشع نے کہا: کیا آپ نے دیکھا کہ جب ہم اس چٹان کے پاس ٹھہرے تھے تو میں مچھلی کو بھول گیا تھا اور مجھ کو شیطان ہی نے بھلا دیا کہ میں آپ سے اس کا ذکر کرتا اور مچھلی تو عجیب ہی طریقے سے نکل کر دریا میں چلی گئی۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا: یہی وہ موقعہ ہے جس کی ہمیں تلاش تھی۔ پھر وہ دونوں اپنے قدموں کے نشانات پر واپس لوٹے تو انہوں نے ہمارے بندوں میں سے ایک بندے (خضرؑ) کو پایا جسے ہم نے اپنے پاس سے رحمت عطا کی تھی اور اپنے پاس سے علم عطا فرمایا تھا۔ موسیٰ علیہ السلام نے انہیں سلام کیا تو انہوں نے کہا: اس سرزمین میں سلام! پھر انہوں نے کہا کہ آپ کون ہیں؟ موسیٰ علیہ السلام نے فرمایا کہ میں موسیٰ ہوں۔ انہوں نے پوچھا: کیا بنی اسرائیل کے موسیٰ؟ فرمایا: ہاں۔ پوچھا آپ کس لئے آئے ہیں؟ فرمایا: میں اس لئے آیا ہوں کہ آپ کے ساتھ رہوں اور آپ مجھے وہ علم سکھائیں جو آپ کو عطا کیا گیا ہے۔ پوچھا: کیا آپ کے لئے یہ کافی نہیں کہ آپ کے پاس تورات ہے اور آپ پر وحی آتی ہے؟ پھر انہوں نے کہا: اے موسیٰ! مجھے جو علم حاصل ہے اس کا سیکھنا آپ کے لئے مناسب نہیں اور جو علم آپ کے پاس ہے اس کا سیکھنا میرے لئے مناسب نہیں [یعنی میرا اور آپ کا دائرہ کار ایک دوسرے سے مختلف ہے]۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا: میں آپ کے ساتھ رہوں گا۔ اس دوران [ایک روایت میں ہے کہ بعد میں کشتی میں سفر کے دوران] ایک چڑیا نے اپنی چونچ میں دریا سے پانی لیا۔ خضرؑ نے کہا: اے موسیٰ! واللہ ہمارا اور تمہارا علم اللہ کے علم کے سامنے ایسا ہی ہے جیسے وہ پانی جو اس چڑیا نے اپنی چونچ میں سمندر سے لیا ہے۔ پھر انہوں نے کہا: آپ میرے ساتھ صبر نہیں کرسکیں گے۔ اور آپ ان چیزوں پر صبر کر بھی کیسے سکتے ہیں جو آپ کے دائرہ علم سے باہر ہیں۔ موسیٰ علیہ السلام نے کہا: آپ مجھے صبر کرنے والا پائیں گے، اور میں کسی معاملے میں آپ کی نافرمانی نہ کروں گا۔ انہوں نے کہا: اگر آپ میرے ساتھ چلتے ہیں تو مجھ سے کسی بات کے بارے میں سوال نہ کرنا، جب تک میں آپ سے خود ہی اس کا تذکرہ نہ کروں۔ پھر وہ دونوں چلے اور آگے جاکر (دریا میں) ایک کشتی میں سوار ہوگئے جو لوگوں کو ادھر سے ادھر [ایک ساحل سے دوسرے ساحل تک] لے جاتی تھی۔ کشتی والوں نے خضرؑ کو پہچان لیا اور بغیر اجرت کشتی میں بٹھالیا۔ پھر دور جاکر خضر علیہ السلام نے کشتی کے تختے کو توڑ دیا۔ اس پر موسیٰ کو بہت تعجب ہوا اور انہوں نے ان سے کہا: کیا آپ نے تختہ اس لئے توڑا ہے کہ آپ کشتی والوں کو ڈبو دیں؟ یہ تو آپ نے بہت نازیبا کام کر دیا۔ خضرؑ نے کہا: کیا میں نے آپ سے نہیں کہا تھا کہ آپ میرے ساتھ صبر نہ کرسکیں گے؟ موسیٰ علیہ السلام نے کہا: میری بھول پر میری گرفت نہ کیجئے، اور نہ میرے معاملے میں سختی کیجئے۔ پھر وہ دونوں چلے، کشتی نے ساحل پر اتارا تو وہاں سے وہ ایک سمت چلے تو ایک میدان میں پہنچے جہاں لڑکے کھیل رہے تھے، تو خضرؑ نے ان میں سے ایک لڑکے کو مار ڈالا۔ یہ بات پہلے سے بھی زیادہ شدید تھی، اس لئے موسیٰ علیہ السلام ضبط نہ کرسکے اور انہوں نے خضرؑ سے کہا: کیا آپ نے ایک معصوم جان ناحق لے لی؟ یہ تو بلاشبہ آپ نے ایک ناپسندیدہ کام کیا۔ خضرؑ نے کہا: کیا میں نے آپ سے نہیں کہا تھا کہ آپ میرے ساتھ صبر نہ کرسکیں گے؟ موسیٰ علیہ السلام نے پھر ایک مرتبہ عذر کیا اور کہا: اگر میں اس کے بعد آپ سے کسی چیز کے بارے میں سوال کروں تو آپ مجھے ساتھ نہ رکھیں، آپ میری طرف سے عذر کی حد تک پہنچ گئے۔ پھر وہ دونوں چلے یہاں تک کہ ایک بستی والوں کے پاس پہنچ گئے، جن سے انہوں نے کھانا طلب کیا لیکن انہوں نے ان کی میزبانی سے انکار کر دیا۔ وہاں ان کو ایک دیوار ملی جو گرنے کے قریب تھی۔ خضرؑ نے اسے سیدھا کر دیا۔ موسیٰ علیہ السلام سے نہ رہا گیا اور انہوں نے خضرؑ سے کہا: اگر آپ چاہتے تو اس کام پر اجرت لے لیتے [تاکہ اس سے کھانے کا انتظام ہو جاتا]۔ خضر علیہ السلام نے کہا: بس اب میرے اور آپ کے درمیان جدائی کا موقعہ آ گیا۔ میں آپ کو ان باتوں کی اصل حقیقت سے آگاہ کروں گا جن پر آپ صبر نہ کرسکے تھے: وہ کشتی تو چند مسکین لوگوں کی تھی جو سمندر میں کام کاج کرتے تھے۔ میں نے چاہا کہ اس کو عیب دار کردوں کیونکہ آگے ایک بادشاہ تھا جو ہر کشتی کو غصب کر لیتا تھا، اور یہ میں نے اس لئے کیا تھا کہ وہ کشتی کو عیب دار پاکر چھوڑ دے اور کشتی والے اسے بعد میں ٹھیک کرکے چلائیں۔ اور لڑکے کا معاملہ یہ ہے کہ اس کے والدین مومن تھے، تو ہمیں اندیشہ ہوا کہ وہ بڑا ہو کر اپنی سرکشی اور کفر سے ان کو اذیت دے گا۔ پس ہم نے چاہا کہ ان کا رب ان کو اس کے بدلے میں اس سے بہتر، پاکیزہ اور زیادہ محبت کرنے والی اولاد عنایت فرمائے۔ اور دیوار کا قصہ یہ ہے کہ وہ شہر کے (رہائش پذیر) دو لڑکوں کی تھی اور اس دیوار کے نیچے ان کا خزانہ دفن تھا، اور ان کا باپ ایک نیک آدمی تھا۔ پس ہم نے چاہا کہ وہ دونوں اپنی جوانی کو پہنچیں اور اپنا خزانہ نکالیں۔ ان پر یہ آپ کے رب کی رحمت تھی، اور اس کو میں نے اپنے اختیار سے نہیں کیا۔ یہ ہے حقیقت ان باتوں کی جن پر آپ صبر نہ کرسکے تھے۔" [سورۃ الکہف، رکوع ۹، ۱۰/ بخاری، کتاب التفسیر، واقعہ خضر و موسیٰ علیہما السلام]

## خضر علیہ السلام بشر تھے یا فرشتہ

قرآن میں خضر علیہ السلام کا تعارف "عبدًا مّن عبادنا" [ہمارے بندوں میں سے ایک بندہ: الکھف ۶۵] کہہ کر کرایا گیا اور بخاری و مسلم کی روایات میں خضر کہہ کر ان کا ذکر کیا گیا ہے، اور ان روایات سے یہ بات بھی واضح ہوگئی کہ خضر ہی وہ "اللہ کے بندوں میں سے ایک بندے" ہیں جن کے پاس موسیٰ علیہ السلام کو علم حاصل کرنے بھیجا گیا تھا۔ قرآن و حدیث کی اس تعارفی وضاحت کے بعد نام و لقب وغیرہ کے بارے میں غیر ضروری قیاس آرائیوں کی تو کوئی گنجائش باقی نہیں رہتی، البتہ اس واقعہ کا یہ پہلو قابل غور ہے کہ خضر بشر تھے یا فرشتہ۔ اس سلسلے میں قرآن و حدیث کے درج ذیل پہلوؤں پر غور کرلینا کافی ہوگا:

۱۔ خضر علیہ السلام نے موسیٰ علیہ السلام سے کہا: "جو علم آپ کے پاس ہے اس کا سیکھنا میرے لئے مناسب نہیں اور جو علم مجھے حاصل ہے اس کا حاصل کرنا آپ کے لئے مناسب نہیں۔" اس طرح نبی اور فرشتے کے دائرہ کار اور ذمہ داری کا فرق واضح ہو جاتا ہے۔ انبیاء کی ذمہ داری اس حد تک ہوتی ہے کہ جو شریعت ان کو عطا کی گئی ہے وہ اس پر خود پوری طرح عمل کریں اور شریعت کے علوم و احکامات کی اپنی امت کو تعلیم دیں اور ان سے عمل کرائیں۔

۲۔ نبی کا ہر امتی اسی شریعت کے تابع ہوتا ہے اور علم دین کے حصول کے لئے وہ نبی کے ماتحت بلکہ اس کا شاگرد ہوتا ہے۔ نبی کے علم کا ذریعہ وحی الٰہی ہوتا ہے جبکہ امتی کے علم کا ذریعہ یا تو خود نبی ہوتا ہے یا نبی کا کوئی امتی۔ پھر کسی امتی کا علم یا فہم دین بھلا نبی سے بڑھ کر کیسے ہوسکتا ہے؟

۳۔ نبی کی امت کا ہر فرد اصول و احکام شریعت کا پابند ہوتا ہے اور خلاف ورزی پر قابل سزا ٹھہرتا ہے۔ پھر یہ کیسے ممکن ہے کہ کوئی کسی کی کشتی کو عیب دار بنادے اور اس کی گرفت نہ ہو، کوئی کسی کو ناحق قتل کردے اور اس کے خلاف "جان کے بدلے جان" یا قصاص و دیت کا فیصلہ نہ ہو؟

۴۔ قرآن میں خضر کے جن کاموں کا ذکر کیا گیا ہے، وہ تکوینی امور ہی ہوسکتے ہیں نہ کہ بشری کام۔ ان امور کو اس علم کے تحت سرانجام دیا گیا جو براہ راست اللہ تعالیٰ کی

طرف سے عطا کیا گیا تھا جیسا کہ قرآن میں بتایا گیا: وَعَلَّمْنٰهُ مِنْ لَّدُنَّا عِلْمًا (اور جس کو اپنے پاس سے ہم نے علم سکھایا تھا) (الکہف:۶۵)۔ اور خضر علیہ السلام نے بھی موسیٰ علیہ السلام سے کہا: وَمَا فَعَلْتُهٗ عَنْ اَمْرِیْ (میں نے اس کام کو اپنی رائے اور اپنے اختیار سے نہیں کیا۔ یعنی اللہ کے حکم سے ہی سرانجام دیا ہے) (الکہف:۸۲)۔ تکوینی امور تو فرشتوں ہی کی ذمہ داری ہوتے ہیں نہ کہ انسانوں کی، اور فرشتوں پر براہ راست ہی اللہ کے احکامات صادر ہوتے ہیں۔ یہ امور انبیاء کے دائرہ کار سے یکسر باہر ہوتے ہیں۔

ان دلائل کی روشنی میں یہ موقف قابل ترجیح معلوم ہوتا ہے کہ خضر علیہ السلام بشر نہ تھے (نہ نبی اور نہ غیر نبی) بلکہ وہ فرشتہ ہی تھے۔ واللہ اعلم بالصواب!

بہرحال یہ بات تو شک وشبہ سے بالاتر ہے کہ اس بے انتہا وسیع وعریض کائنات میں ایسے بے شمار تکوینی امور انجام پا رہے ہیں جو ہمارے لئے پردہ غیب میں ہیں۔ رب ذوالجلال نے اپنی حکمت کے تحت موسیٰ علیہ السلام کو اس طرح کے کچھ امور کے پیچھے کارفرما وجوہات سے آگاہی عطا فرمادی تاکہ ان کو اس بات کا پورا پورا احساس ہوجائے کہ اللہ ہی علیم وخبیر ہے اور علم کے ہر معاملے کو اسی کی طرف منسوب کرنا چاہئے، اور یہ کہ منصب نبوت پر فائز کرکے اللہ تعالیٰ نے ان کو علوم شریعت تو عطا فرمائے ہیں لیکن تکوینی امور ان کی نظر سے پوشیدہ ہیں۔ ایسے کچھ اور واقعات بھی قرآن میں مذکور ہیں۔ تخلیق آدم علیہ السلام کے موقع پر فرشتوں کو بھی یہ احساس دلایا گیا (البقرہ:۳۰-۳۳)؛ کفار مکہ نے نبی علیہ السلام سے چند سوالات کئے تو آپ نے وحی کی توقع میں جواب دینے کا وعدہ تو فرمالیا لیکن ان شاء اللہ نہ کہا تو اس پر آپ ﷺ کو تنبیہ کردی گئی کہ اس طرح نہ کہا کریں (الکہف:۲۳)۔ انبیاء علیہم السلام کے ان واقعات کو قرآن میں بیان کرنے کا یہ مقصد بھی ہوسکتا ہے کہ ان کی بشریت ثابت کردی جائے تاکہ ان کو اللہ کا "ند" یعنی مدمقابل ٹھہرانے کے لئے فوق البشر، عالم الغیب اور الوہی صفات سے متصف کرنے کے جو شیطانی حربے استعمال کئے جاتے ہیں ان کا سدباب ہوسکے۔ اللہ کا شکر ہے کہ قرآن میں جہاں دعوتی انداز میں توحید کے اہم گوشے واضح کئے گئے ہیں وہاں اس قسم کے واقعات میں بھی کچھ پہلوؤں کو نمایاں کردیا گیا ہے۔

## بنی اسرائیل کی ایذارسانیاں

بنی اسرائیل قومی زوال وپستی کی انتہا کو پہنچ گئے تھے۔ ایمان کا اقرار کرنا اور بار بار عہد شکنی کرنا، بدعہدی و نافرمانی کی صفات ان کا طرہ امتیاز بن گئی تھیں، اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کی ناشکری اور احکامات سے پیہم روگردانی کی روش اپنا کر اللہ کے قہر وغضب کو دعوت دیتے رہتے تھے۔ اس مضمون کے پچھلے صفحات میں جن واقعات کو بیان کیا گیا ہے ان میں گوسالہ پرستی اور بچھڑے سے عقیدت، من وسلویٰ جیسی نعمتوں کی ناشکری، تورات کا احکامات کی پیروی سے گریز، اللہ تعالیٰ کو آنکھوں سے دیکھے بغیر موسیٰ علیہ السلام پر ایمان لانے سے انکار، ارض مقدس میں داخل ہونے سے قطعاً انکار، کو قرآن میں بیان کیا گیا ہے۔ سورہ صف اور احزاب میں تو خاص طور سے ان کی ایذارسانی کا تذکرہ ہے۔ سورہ صف میں فرمایا:

"اور جب موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا کہ اے میری قوم تم لوگ مجھے کیوں ستاتے ہو، حالانکہ تمہیں معلوم ہے کہ میں اللہ کا رسول ہوں، تمہاری طرف بھیجا گیا ہوں۔ پھر جب انہوں نے کج روی اختیار کی تو اللہ نے ان کے دلوں ہی کو ٹیڑھا کردیا (یعنی قبول حق کی صلاحیت سلب کرلی)۔ اللہ تعالیٰ نافرمان لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا۔" [الصف:۵]

ان ظالموں نے سرکشی کی حدود سے تجاوز کرتے ہوئے اللہ کے رسول پر الزام تراشی اور ان کی شخصیت پر حملوں سے بھی گریز نہ کیا، جس کا احادیث میں تفصیلی ذکر ہے۔ سورۃ الاحزاب میں اس طرف یوں اشارہ ہے:

"اے ایمان والو تم ان لوگوں کی روش نہ اپناؤ جنہوں نے موسیٰ کو اذیت پہنچائی تو اللہ نے ان کو ان لوگوں کی باتوں سے بری ثابت کردیا، وہ تو اللہ کے نزدیک باعزت اور باوقار تھے۔" [الاحزاب:۶۹]

قرآن میں ایذارسانی کا تذکرہ تو کیا گیا ہے لیکن مذکورہ واقعات کے علاوہ کوئی اور واقعہ بیان نہیں کیا، جبکہ احادیث میں متعدد واقعات بیان کئے گئے ہیں۔ ان میں سے ایک بخاری ومسلم میں ابوہریرہؓ سے مروی ہے جو موسیٰ علیہ السلام کی حیا وغیرت میں شدت کے حوالے سے ہے۔ اسی طرح بخاری ومسلم میں ایک واقعہ بیان کیا گیا ہے جس کا اس آیت کے شان نزول سے قریبی تعلق ہے۔ عبداللہ بن مسعودؓ روایت کرتے ہیں کہ نبی علیہ السلام کے پاس مدینہ میں کچھ مال آیا، آپؐ نے اس کو لوگوں میں تقسیم کردیا۔ انصار میں سے ایک شخص نے دوسرے سے کہا کہ "اللہ کی قسم اس تقسیم سے محمد نے اللہ کی رضا اور آخرت کا گھر نہیں چاہا ہے۔" عبداللہ بن مسعودؓ کہتے ہیں کہ جب انہوں نے نبی ﷺ کو اس سے مطلع کیا تو آپ کا چہرہ سرخ ہوگیا اور آپ نے فرمایا: "اللہ کی رحمت ہو موسیٰ پر، ان کو اس سے بہت زیادہ اذیت دی گئی مگر انہوں نے صبر کیا۔"

یہاں طوالت سے بچتے ہوئے قرآن وحدیث میں بیان کئے گئے واقعات وحالات میں سے صرف چند پر ہی اکتفا کیا گیا ہے جو صورتحال کو واضح کرنے کے لئے کافی ہیں۔ یوں تو موسیٰ علیہ السلام کی نبوت کے بعد پوری ہی زندگی مجاہدانہ کشمکش اور شدید آزمائشوں سے بھرپور ہے، لیکن بنی اسرائیل کی قوم جو بے حسی، خود غرضی اور دنیا پرستی میں اپنا جواب نہ رکھتی تھی، اس کی طرف سے ایذارسانیوں کے نہ ختم ہونے والے سلسلے نے صورتحال کو کس قدر ناقابل برداشت بنادیا ہوگا، اس کا اندازہ ان واقعات سے بخوبی ہوجاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کی ہزاروں، لاکھوں رحمتیں ہوں اللہ کے اس بندے اور اولوالعزم رسول پر جس نے پورے عزم اور صبر کے ساتھ ان حالات کا مقابلہ کیا۔ مصر میں فرعون جیسے طاغوت سے نمٹنے کے بعد وہاں سے نکلے تو صحرائی زندگی میں بنی اسرائیل جیسی سرکش قوم کو دین کی دعوت، رشد وہدایت کی تلقین اور ان کی تربیت میں پوری طرح سرگرم رہے۔ تمام تر کوشش کے باوجود قوم تو ٹس سے مس

نہ ہوئی، سوائے چند صالح افراد کے۔ لیکن موسیٰ علیہ السلام کے عزم و حوصلہ میں کمی نہ آئی۔ آپ کے بھائی ہارون علیہ السلام نے آپ کا تمام مراحل میں بھرپور ساتھ دیا، یہاں تک کہ ان کی وفات ہوگئی۔

## وفات موسیٰ علیہ السلام

ہارون علیہ السلام کی وفات کا قرآن و حدیث میں ذکر نہیں ملتا، مفسرین نے تورات کے حوالے ہی سے تفصیلات بیان کی ہیں۔ موسیٰ علیہ السلام کا واقعہ احادیث میں موجود ہے۔ بخاری و مسلم میں ابوہریرہؓ کی روایت ہے کہ جب موسیٰ علیہ السلام کی وفات کا وقت قریب آیا تو فرشتہ اجل (انسانی شکل میں) آپ کے پاس آیا اور کہا کہ آپ مرنے کے لئے تیار ہو جائیں۔ موسیٰ علیہ السلام نے طیش میں آکر اس کے طمانچہ رسید کر دیا، اس نے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں شکایت کی۔ اللہ تعالیٰ نے فرشتے کو آپ کے پاس بھیجا اور یہ پیغام دیا:

"کسی بیل کی کمر پر اپنا ہاتھ رکھ دو، جتنے بال تمہاری مٹھی میں آجائیں گے ہم ہر بال کے عوض تمہاری زندگی میں ایک ایک سال کا اضافہ کر دیں گے۔"

لیکن اب موسیٰ کو یہ احساس ہو گیا کہ اس کے بعد بھی موت تو بہر حال برحق ہے تو پھر تاخیر سے کیا فائدہ؟ تو آپ نے اپنے رب کے فیصلے کو پوری خوشدلی سے قبول کر لیا۔ آخری وقت میں اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ انہیں ارض مقدس سے اتنا قریب کر دے کہ اگر کوئی پتھر پھینکنے والا پتھر پھینکے تو وہ وہاں پہنچ جائے۔ ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ نبی ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اگر میں اس جگہ ہوتا تو تم کو موسیٰؑ کی قبر کا نشان دکھاتا کہ وہ کثیب احمر (سرخ ٹیلے) کے قریب اس جگہ دفن ہیں۔

موسیٰ علیہ السلام کو سرخ ٹیلے کے پاس دفن کیا گیا تھا، اور بخاری کی روایت کے مطابق نبی ﷺ نے معراج کے موقعہ پر ان کو دیکھا: "وہ گٹھے ہوئے بدن کے تھے، بال گھنگریالے تھے، ایسا معلوم ہوتا تھا کہ قبیلہ شنوءۃ کے فرد ہوں۔" (بخاری، کتاب الانبیاء، باب قول اللہ تعالیٰ وھل اتاک حدیث موسیٰ)۔ نبی ﷺ نے موسیٰ علیہ السلام کو چھٹے آسمان پر دیکھا اور ان سے صلوٰۃ کے معاملے پر گفتگو ہوئی۔ یہ اس بات کا واضح ثبوت ہے کہ انبیاء علیہم السلام جنت الفردوس میں حیات ہیں، دنیاوی قبور میں نہیں۔

ان صفحات میں موسیٰ علیہ السلام کی حیات طیبہ کا مختصر خاکہ پیش کیا گیا ہے اور اس کے ساتھ ہی بنی اسرائیل کی عبرت انگیز تاریخ کے ایک اہم باب پر بھی روشنی ڈالی گئی ہے۔ موسیٰ علیہ السلام کی داستان حیات دراصل حق و باطل کی طویل کشمکش کی ایک دلچسپ اور مؤثر روداد ہے، اللہ کے دین اور اس کے دعوتی مشن کے لئے اپنی زندگی کو پوری طرح وقف کر دینے والے عظیم مجاہد کی داستان، جو قوت و ہمت، عزم صمیم اور صبر و استقامت کی اعلیٰ صفات کے ساتھ محض اپنے رب پر توکل سے مسلح ہو کر بڑی قوت و جبروت والے طاغوت سے ٹکر لیتا ہے۔ فرعون جب بھرے دربار میں موسیٰ علیہ السلام سے بارعب انداز میں کہتا ہے:

"اے موسیٰ! میں تو تجھے سحر زدہ ہی سمجھتا ہوں۔" [بنی اسرائیل: ۱۰۱]

تو کسی بھی قسم کے خوف یا مرعوبیت کے بغیر موسیٰ علیہ السلام کی طرف سے مدلل و بے جھجک جواب دیا جاتا ہے:

"تو خوب جانتا ہے کہ ان (آیات) کو آسمان و زمین کے رب ہی نے بصیرت و عبرت بنا کر نازل فرمایا ہے، اور اے فرعون! میں تو تجھے ہلاکت زدہ ہی خیال کرتا ہوں۔" [بنی اسرائیل: ۱۰۲]

حقیقت تو یہ ہے کہ جب اللہ کا بندہ اپنے رب پر توکل اور اس کی تائید و نصرت پر بھرپور یقین رکھنے والا ہو تو پھر اس کے دل میں اللہ کے علاوہ کسی اور کا خوف اور رعب جگہ نہیں پا سکتا۔ اور پھر تائید غیبی سے حالات کو اس کے موافق بنا دیا جاتا ہے، راہ کی رکاوٹوں کو دور کر دیا جاتا ہے اور پائے ثبات کو قوت عطا کر دی جاتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہے:

إِن تَنصُرُوا اللَّهَ يَنصُرْكُمْ وَيُثَبِّتْ أَقْدَامَكُمْ (محمد: ۷)

"اگر تم اللہ (کے دین) کی نصرت کرو گے تو اللہ تمہاری نصرت فرمائے گا اور تمہارے قدم جما دے گا۔"

جب فرعون موسیٰ علیہ السلام کو بھرے دربار میں قتل کی دھمکی دیتا ہے تو موسیٰ علیہ السلام کی طرف سے ہر متکبر اور جابر سے اللہ ہی کی پناہ میں آجانے کا اعلان ہوتا ہے اور پھر قوم فرعون ہی سے ایک مرد مومن حق کی حمایت کے لئے اٹھ کھڑا ہوتا ہے، اور اس متکبر کو جو نشہ اقتدار میں سرمست ہے اسی دربار میں للکارتا ہے اور آخرت کی بدانجامی سے ڈراتا ہے۔ اس طرح موسیٰ علیہ السلام اس طاغوت کے مقابلے میں فکری و نظری کامیابی حاصل کر کے اللہ کے حکم سے بنی اسرائیل کو لے کر مصر سے نکل جاتے ہیں اور فرعون اپنے لاؤ لشکر کے باوجود ان کا راستہ روکنے میں ناکام و نامراد ہوتا ہے۔ موسیٰ علیہ السلام کی زبان سے نکلے ہوئے الفاظ عملی جامہ پہن لیتے ہیں اور فرعون اپنی قوم کے ساتھ "ہلاکت زدہ" ہو کر رہ جاتا ہے۔

پھر تصویر کا دوسرا رخ سامنے آتا ہے۔ اس بے آب و گیاہ صحرا میں ان مہمانوں کے لئے کھانے اور پینے کا انتظام معجزانہ طور پر کر دیا جاتا ہے۔ لیکن سخت دل لوگ شکر گذاری کے بجائے سرکشی و نافرمانی کی روش پر جمے رہتے ہیں۔ معجزے دیکھنے کے باوجود رب کو آنکھوں سے دیکھنے پر اصرار کرتے ہیں تو ایک زوردار صاعقہ ان کو ہلاک کر دیتا ہے۔ لیکن پھر ان کو زندہ کر کے دوبارہ موقعہ دیا جاتا ہے۔ اس سے 'بعث بعد الموت یا خلق جدید' کا صریح ثبوت ملتا ہے۔ پھر مسلسل نافرمانی کی روش پر اڑے رہنے والے ناشکرے اور بے حس بنی اسرائیل کے سروں پر کوہ طور کو معلق کر کے ان سے عہد و میثاق لیا جاتا ہے۔ اس سے یہ نہ سمجھا جائے کہ یہ جبر و اکراہ کا معاملہ ہے۔ یہ معجزے محض اس لئے دکھائے گئے کہ پستی و زوال کی شکار اس مردہ دل قوم کے اندر فطری احساس اور غور و فکر کی صلاحیتوں کو ابھارا جائے۔ الغرض، کتنی ہی انہونی باتوں اور معجزات پر معجزات کو بنی اسرائیل اپنی آنکھوں سے دیکھتے رہے لیکن پھر بھی اس قوم نے سوائے چند صالح افراد کے اس سب کا کوئی اثر قبول نہیں کیا۔ بنی اسرائیل کی پوری تاریخ ایسے ہی واقعات سے بھری ہوئی ہے جس کا خلاصہ قرآن میں بڑے ہی

جامع و دلنشین انداز میں پیش کر دیا گیا ہے۔ بالآخر ان کیلئے اللہ تعالیٰ کا فیصلہ صادر ہوتا ہے:

"اور جب تمہارے رب نے اعلان کر دیا کہ (اگر بنی اسرائیل باز نہ آئے تو) وہ قیامت تک ان پر ایسے لوگوں کو مسلط کرتا رہے گا جو ان کو بدترین عذاب سے دوچار کرتے رہیں۔" (الاعراف ۱۶۷)

بلاشبہ اللہ تعالیٰ ظالم نہیں ہے، یہ قوم اسی کی سزاوار ہے۔ سوچنے کی بات یہ ہے کہ کیا اللہ تعالیٰ کا یہ فیصلہ بنی اسرائیل تک ہی محدود ہے؟ نہیں، بلکہ جو قوم بھی اللہ تعالیٰ کی نعمتوں کی ناقدری و ناشکری کے ساتھ نافرمانی کی روش اختیار کرے گی، اس پر اللہ کا فیصلہ اسی طرح نافذ ہو کر رہے گا جیسا کہ بیان کر دیا گیا:

وَاِذْ تَاَذَّنَ رَبُّكُمْ لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَاَزِيْدَنَّكُمْ وَلَئِنْ كَفَرْتُمْ اِنَّ عَذَابِيْ لَشَدِيْدٌ (ابراہیم:۷)

"اور جب تمہارے رب نے خبردار کر دیا تھا کہ اگر تم شکر گزاری کی روش اختیار کرو گے تو میں تمہیں اور زیادہ نوازوں گا اور اگر ناشکری کرو گے تو یقیناً میرا عذاب بھی بہت شدید ہے۔"

البتہ جو لوگ کتاب اللہ کی ہدایات پر عمل پیرا رہیں گے تو اللہ تعالیٰ ایسے مصلحین کے اجر کو ضائع نہ کرے گا (الاعراف ۱۷۰)۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ہمیں ایسے ہی لوگوں کے راستے پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

## بقیہ: مالکم لا ترجون للہ وقارا

"اصل بات یہ ہے کہ عذاب قبر کا تعلق دنیوی زندگی سے نہیں بلکہ اخروی زندگی سے ہے۔ اور میت کے جلائے عذاب ہونے کے باوجود بھی یہ تمام کاروائی ہماری نگاہ سے پوشیدہ رہتی ہے۔ کیونکہ قبری زندگی اور دنیاوی زندگی کے درمیان برزخ حائل ہوتی ہے۔" (الدین الخالص، دوسری قسط، صفحہ ۲۱۳)

موصوف نے اس بات کو اپنی کتابوں میں مختلف الفاظ سے بار بار دہرایا ہے۔ ایک طرف موصوف کا دعویٰ یہ ہے کہ اسی قبر میں یہی مردہ زندہ ہو جاتا ہے، سنتا ہے، دیکھتا ہے، سمجھتا ہے، احساس و شعور رکھتا ہے مگر یہ سارا معاملہ غیب کا ہے، اس کا تعلق آخرت سے ہے۔ ہمارے اور اس کے درمیان برزخ حائل ہے۔ دوسری طرف یہی موصوف عمرو بن العاصؓ سے غلط طور سے منسوب ان الفاظ کی صحت پر مصر ہیں جس میں ہے کہ انہوں نے وصیت کی کہ دفن کے بعد میری قبر پر اتنی دیر ٹھہرنا کہ جتنی دیر میں اونٹ ذبح کر کے اس کا گوشت تقسیم کیا جاتا ہے تاکہ میں تم سے انس حاصل کر کے آنے والے فرشتوں کے صحیح جواب دے سکوں۔ جب قبر کا معاملہ غیب میں سے ہے، اس کا تعلق آخرت سے ہے، مرنے والے اور زندوں کے درمیان برزخ حائل ہے، تو پھر مردے کا دفن کرنے والوں سے انس حاصل کرنا چہ معنی دارد؟ کیا غیب غیب نہ رہا؟ کیا برزخ کا پردہ اٹھ گیا؟ سچ تو یہ ہے کہ پیشہ ور مولوی کیلئے سب کچھ ہی جائز ہے، سیاہ کو سفید ثابت کرنا اور مطلب براری کے بعد پھر اس کو سیاہ بنا دینا!

درج بالا سطور سے یہ بات پوری طرح واضح ہو جاتی ہے کہ اپنی پسندیدہ شخصیات اور ان کے باطل عقائد کا دفاع کرتے ہوئے یہ پیشہ ور ماہرین کس طرح مکمل حدود سے تجاوز کر جاتے ہیں۔ یہاں تک کہ اصحاب رسولؐ پر اتہام طرازی سے بھی باز نہیں رہتے۔ حالانکہ وہ تو صحیح معنوں میں اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کے پیکر تھے جن کو کتاب اللہ نے فلاح یاب اور انعام یافتہ ہونے کی بشارت سے نوازا۔ ستم بالائے ستم یہ کہ اپنے بے سروپا باطل موقف کی تائید میں حقائق کو جھٹلانے کے لئے پرفریب انداز میں اپنی فنی مہارت کو بروئے کار لا کر لوگوں کی آنکھوں میں دھول جھونکنے کی کوشش کرتے ہیں تاکہ ان کو بھی شخصیت پرستی کے جال میں پھنسا کر گمراہ کر دیں۔ صراط مستقیم سے مرتد ہونے والے ان شیطانی کوششوں میں کچھ زیادہ ہی سرگرم و مستعد نظر آتے ہیں، وہ حق کو باطل اور باطل کو حق ثابت کرنے میں ایڑی چوٹی کا زور لگا دیتے ہیں۔ شیطان نے ان کے اعمال کو مزین کر دیا ہے اور یہ آخرت کی جواب دہی سے قطعاً بے پرواہ ہو چکے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کے شر سے محفوظ رکھے۔ آمین

## بقیہ: خدیجۃ الکبریٰ

اس طرح احادیث میں خدیجہ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی فضیلت بیان کی گئی ہے۔ کیسی خوش نصیب تھیں یہ خاتون جن کو دنیا ہی میں جنت کی خوشخبری مل رہی ہے۔ نہ صرف اس وجہ سے کہ وہ اللہ کے رسول ﷺ کی زوجہ ہیں، بلکہ اس لئے کہ وہ سب سے پہلے آپؐ پر ایمان لائیں۔ آپؐ کی نبوت کی تصدیق کی، ہر طرح سے آپؐ کا ساتھ دیا اور کار نبوت کے جانگسل مراحل میں آپؐ کے لئے تقویت اور تسلی کا باعث بنی رہیں۔ چنانچہ اسی وجہ سے نہ صرف یہ کہ وہ اللہ کے رسول ﷺ کی محبوب ٹھہریں بلکہ اللہ تعالیٰ کے ہاں بھی ان کا رتبہ نہایت ارفع اور اللہ کے محبوب و صالح بندوں میں ان کا نمایاں مقام ہو گیا۔ ان کی زندگی اور طرز عمل میں ہر دور کی اہل ایمان خواتین کے لئے ایک آئیڈیل نمونہ ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ ہمیں راہ حق میں استقامت عطا فرما کر اپنے صالح بندوں میں شامل کرے اور صحابہ کرامؓ اور امہات المومنین کے نمونے پر اپنی سیرت و اخلاق استوار کرنے کی توفیق سے نوازے۔ آمین

## بقیہ: سوال و جواب

چیف جسٹس نے اپنی کتاب فلاح دارین میں لکھا کہ "غوث پاک" کی پیدائش کے وقت ان کی والدہ دردِ زہ میں مبتلا ہوئی لیکن ان کی پیدائش نہیں ہوئی۔ والد پریشان ہو گئے۔ ایک بزرگ کے پاس پہنچے کہ بیوی تکلیف میں مبتلا ہے، یہ معاملہ ہے۔ انہوں نے مراقبہ کیا اور بتایا کہ اس طرح ولادت نہیں ہو سکتی، وہ سردار اولیاء ہیں، اس طرح پیدا ہونا نہیں چاہتے۔ انہوں نے کہا حضرت کچھ تو کیجئے۔ انہوں نے کہا اچھا یہ میرا صافہ لے جاؤ۔ اپنے سیاہ رنگ کے صافے سے ایک بالشت کا ٹکڑا کاٹ کر دیا اور کہا کہ اپنی بیوی سے کہو کہ اسے کھا لے۔ پھر وہ کالا لنگوٹ پہن کر باہر آئے!

# مَالَكُمْ لَا تَرْجُوْنَ لِلّٰهِ وَقَارًا

## تحقیق و نظر: انیس الدین

کیسا ناشکرا ہے یہ انسان کہ اپنے خالق اور حقیقی رب کو چھوڑ کر دوسروں کی عبادت و بندگی، پوجا و پرستش میں لگا، کبھی سورج کو پوجا تو کبھی چاند ستاروں کو، کبھی شجر و حجر کو سجدہ کیا تو کبھی گائے کے بچھڑے کو رب مانا اور کبھی اپنے ہی جیسے انسانوں کو اپنا معبود قرار دے لیا! اُن کی قبریں اور یادگاریں بنا کر ان سے وابستہ ہوا اور ان کی خدائی کا دم بھرنے لگا!

اللہ کا صد ہزار شکر کہ اس نے اپنے انبیاءؑ کو مبعوث فرما کر انسان کی رشد و ہدایت کا سامان بہم پہنچایا۔ اپنے اپنے ادوار میں تمام ہی انبیاء علیہم السلام نے اپنی قوموں کو کفر و شرک کے گھٹا ٹوپ اندھیروں سے نکالنے کی پیہم کوششیں کیں۔ اللہ کے بندوں کا اللہ سے تعلق قائم کیا مگر اس کے ساتھ ساتھ شیطان لعین کی کوششیں بھی جاری رہیں۔ اس نے ملی ہوئی چھوٹ سے پورا پورا فائدہ اٹھایا۔ اس طرح حق و باطل کی کشمکش جاری رہی۔ یہاں تک کہ اللہ کے آخری رسول ﷺ کا مبارک دور آ گیا۔ حق و باطل کی معرکہ آرائی اور طویل و جاں گسل کشمکش میں مٹھی بھر ایمان والوں کی ثابت قدمی آخر کار رنگ لائی۔ شرک کے شجر خبیثہ کی جڑ کاٹ دی گئی اور باطل کے دخول کے تمام ہی چور دروازوں کو بند کر دیا گیا۔ مردہ پرستی جو انسان کو سب سے زیادہ مرغوب رہی ہے، اس کا سدّ باب کرنے پر خصوصی توجہ دی گئی۔ اللہ کے ساتھ اللہ کے بندوں کو شریک اور ساجھی ٹھہرانے والوں پر واضح کر دیا گیا کہ جن کو تم اللہ کے ساتھ شریک ٹھہراتے ہو ان کی حقیقت و حیثیت یہ ہے کہ اللہ نے مٹی کے خلاصے سے تخلیق فرمایا ہے، پھر اسے محفوظ جگہ میں نطفہ بنا کر رکھا اور اس نطفے کو مختلف مراحل و مدارج سے گذار کر جیتا جاگتا انسان بنایا۔ تم ان انسانوں کو اللہ کا شریک اور ساجھی ٹھہراتے ہو اور آں حالیکہ یہ تو کسی بھی چیز کے خالق نہیں بلکہ خود مخلوق ہیں؛ خود سے پیدا نہیں ہوئے، اللہ کے پیدا کئے پیدا ہوئے۔ پیدائش کے بعد فوراً ہی یہ کسی قابل نہیں ہو گئے تھے بلکہ دوسروں کی نگہداشت کے محتاج رہے۔ ایک عرصہ گذرنے کے بعد یہ اس قابل ہوئے کہ اللہ کے دئے ہوئے ہاتھ پاؤں سے اپنا کوئی کام خود کر سکیں۔ پھر اپنا وقت پورا کرنے کے بعد جب موت نے ان کو آ لیا تو اپنی اجل کو ایک لمحے کے لئے بھی نہ ٹال سکے۔ مرتے بھی تو کھلی آنکھیں دوسروں نے بند کیں۔ غسل بھی دوسروں نے دیا، خود نہ کر سکے۔ خود سے کپڑے زیب تن کرنے والے کو دوسروں نے کفنایا۔ زندگی میں تو کسی نے ان کی چارپائی کو کاندھے دے کر نہ اٹھایا تھا بلکہ جہاں کہیں گئے اپنے پیروں پر چل کر گئے۔ مگر اب تو دوسروں کے محتاج ہو کر آخری آرام گاہ تک پہنچے۔ اپنوں اور غیروں نے مل کر قبر میں لٹایا اور اس کو بند کر کے اس پر منوں مٹی ڈال دی گئی۔ لوگوں نے دیکھ لیا کہ مرنے والے میں نہ احساس تھا نہ شعور، جان تھی نہ حیات کا کوئی شائبہ، وہ تو "اموات غیر احیاء" کی مکمل تصویر بنا ہوا تھا۔ قیامت تک اس کی یہی کیفیت رہتی ہے۔ وما یشعرون ایان یبعثون "انہیں یہ بھی خبر نہیں کہ کب اٹھائے جائیں گے" (النحل: ۲۱) دفن کے بعد گل سڑ جانا اور مٹی ہو جانا ہے۔ ان بدیہی حقائق کے باوجود اس امت کا مردہ پرستی یا قبر پرستی میں ملوث ہو جانا یقیناً حیران کن ہے۔ حیرت ہے کہ قرآن کے اصول و کلیات، حدیث کی توضیح و تشریح کے برخلاف اور حقیقت ثابتہ کے برعکس یہ سمجھا جانے لگا کہ مردہ دفن ہونے کے بعد فوراً ہی زندہ ہو جاتا ہے اور زندہ بھی ایسا کہ منوں مٹی کے نیچے بے آب و ہوا ہونے کے باوجود سب کچھ جانتا ہے، دیکھتا ہے اور سنتا ہے؛ خوش ہوتا ہے اور غمزدہ بھی ہوتا ہے اگر بوالعجبی یہ ہے کہ جو زندہ ہے وہ مردے کے حالات سے قطعاً بے خبر ہوتا ہے! قبر پر آ کر سلام کرنے والے کا سلام تو قبر والا سن لے مگر قبر کے باہر کھڑا ہوا زندہ انسان اس کے جواب کو نہ سن سکے! گویا زندہ مردہ ہو گیا اور مردہ زندہ! کیسی باطل اور گمراہ کن عقیدہ ہے جس کی وجہ سے آج گلی گلی، قریہ قریہ مزار اور مجاور موجود ہیں، جہاں مُردوں اور قبروں کی پوجا پاٹ اور پرستش ہو رہی ہے، مسجدیں خالی خالی ہیں اور مزارات پر خلائق کا ہجوم ہے۔

دراصل مردوں کے زندہ ہو جانے، سننے سنانے اور جاننے کے عقیدے ہی نے قبر پرستی کا دروازہ دکھلا ہے۔ اسلام نے تو اس کو قطعی بند کر دیا تھا۔ آخر یہ کس نے اور کب کھولا؟ کس نے اس امت کو پھر سے مردہ پرستی کی ہولناک بیماری میں مبتلا کیا؟ حد تو یہ ہے کہ حیات و سماع فی القبر کے گمراہ کن نظریات کو شرعی حیثیت دے کر عقیدے کا حصہ بنا دیا گیا ہے۔ اب یہی عقیدہ، عقیدۂ اسلام بن گیا۔ اس کو دین سمجھا جانے لگا۔ العیاذ باللہ! قبر پرستی اور بت پرستی ہر دور میں رہی ہے۔ اسلام میں اس کو

شجر ممنوعہ قرار دیا گیا تو اس زہر پر تریاق کا لیبل لگا کر اس کو پھر سے پیش کر دیا گیا۔ اس امت میں حیات فی القبر کے عقیدے کو سب سے پہلے مسئلہ "خلق قرآن" کے ہیرو احمد بن حنبل نے اسلامی عقیدے کے طور پر پیش کیا اور اس پر ایمان لانا ضروری قرار دیا۔ اس کے بعد سے اس کو دین اور اسلام کے نام پر پیچھے سے لگایا گیا۔ امام احمد بن حنبل کے بعد ان کے متبعین نے اس میں چار چاند لگائے خصوصاً ابن تیمیہ اور ابن قیم نے اس عقیدے کو خوب خوب ترقی دی اور اس کی حمایت میں حد سے گذر گئے۔ ان کے علاوہ اور بھی بھاری بھرکم نام ہیں جو علم کے مینار سمجھے جاتے ہیں۔ جنھوں نے ان عقائد کی والہانہ خدمت کی ہے اور یہ سلسلہ صدیوں سے چلا آرہا ہے۔

عصر حاضر میں مسلک اہلحدیث کے نام سے معروف فرقہ جو اپنے آپ کو قرآن وحدیث کا حقیقی اور سچا متبع گردانتا ہے، ان کا زبردست وکیل ہے۔ انہوں نے ان عقائد کے دفاع میں پورا زور صرف کیا ہے۔ موجودہ دور کے تقاضوں کو مدنظر رکھتے ہوئے اس کے دلائل بہم پہنچائے یعنی ان گمراہ کن عقائد کی انہوں نے خوب خدمت کی ہے۔ بریلوی، دیوبندی وغیرہ کو مورد الزام ٹھہرایا جاتا ہے کہ یہ قبر پرست اور مردہ پرست ہیں۔ وہ تو ہیں ہی جو کچھ ہیں، لیکن اس قبر پرستی اور مردہ پرستی میں ہاتھ دراصل انہی اہلحدیثوں کا ہے۔ گمراہوں کی گمراہی کو جواز انہوں نے ہی فراہم کیا ہے۔ اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ ان کا کوئی قصور نہیں۔ بتانا یہ مقصود ہے کہ قبر پرستی ومردہ پرستی کے نظریے کے اصل "محافظ" یہی اہلحدیث ہیں جنھوں نے اس کی اصل بنیاد "حیات وسماع فی القبر" کی وکالت کی انتہا کر دی ہے۔ تقریر وتحریر میں بڑی شد ومد سے اس کی تائید کرتے ہیں، مضامین لکھتے ہیں، کتابیں تالیف کی جاتی ہیں، جن میں زیادہ تر من گھڑت وبے سروپا روایات ہی ہوتی ہیں یا پھر کسی صحیح حدیث کی غلط تاویل کر کے اپنا مطلب نکال لیا جاتا ہے۔ اور اپنے موقف کی تائید کے لئے ان عقائد کی نسبت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی طرف بھی کرتے ہیں۔ صحابیٔ رسول عمرو بن العاص کا نام خاص طور پر پیش کیا جاتا ہے۔ حاشا وکلا صحابہ کرامؓ کی طرف ان عقائد کی نسبت کرنا ان پر بہتان طرازی سے کم نہیں۔ صحابہ کرامؓ سے اس کے اثبات میں ایک لفظ بھی ثابت نہیں ہے۔ غیر ثابت اور غیر صحیح روایات محل نظر ہیں۔ ان کا عقیدہ ان صاحبان کی یاوہ گوئی کے قطعاً برعکس اور قرآن وسنت کے عین مطابق تھا۔ اور ایسا کیوں نہ ہوتا، قرآن ان کے سامنے نازل ہوا اور اس کی توضیح وتفسیر بھی کر دی گئی۔ اور اللہ کے نبی ﷺ کا اسوہ اس کی عملی تفسیر کی صورت میں موجود تھا۔ پھر بھلا وہ کس طرح اس کے خلاف عقیدہ بناتے! جنگ بدر کے بعد کفار کی لاشوں کو ایک گڑھے میں ڈلوا دیا گیا تھا۔ اللہ کے نبی ﷺ تیسرے روز صحابہ کرامؓ کی معیت میں وہاں گئے اور نام بنام ان مقتولین کو مخاطب کیا اور فرمایا:

أَنَّا وَجَدْنَا مَا وَعَدَنَا رَبُّنَا حَقًّا ۔ فَهَلْ وَجَدْتُمْ مَا وَعَدَ رَبُّكُمْ

"بے شک ہم نے اس چیز کو حق پایا جس کا ہمارے رب نے ہم سے وعدہ کیا تھا۔ کیا تم نے بھی اس چیز کو پا لیا جس کا تمہارے رب نے تم سے وعدہ کیا تھا۔"

خلیفہ ثانی عمر رضی اللہ عنہ نے اس موقع پر فرمایا:

یا رسول اللہ ما تکلم اجسادا لا ارواح لہا

"اے اللہ کے رسول! ان جسموں سے کب کلام کیا جاتا ہے جن میں ارواح نہیں ہیں!"

یہ تھا صحابہ کرامؓ کے سرخیل عمر رضی اللہ عنہ اور دیگر کا عقیدہ۔ ام المومنین عائشہ رضی اللہ عنہا کے سامنے جب اس واقعے کا ذکر کیا گیا تو انھوں نے بھی مُردوں کے سننے کا صاف انکار کیا اور کہا کہ نبی علیہ السلام کی مراد یہ تھی:

انهم الآن ليعلمون ان ما كنت اقول لهم حق ثم قرأت
اِنَّكَ لَا تُسْمِعُ الْمَوْتٰى — وَمَا اَنْتَ بِمُسْمِعٍ مَّنْ فِى الْقُبُوْرِ

یعنی نبی علیہ السلام کا کہنا یہ تھا کہ اب ان کو اس بات کا پورا علم ہو گیا کہ میں جو ان سے کہا کرتا تھا (یعنی مشرکوں اور کافروں کے لئے آگ ہے) وہ حق تھا۔ پھر عائشہ رضی اللہ عنہا نے قرآن کی دو آیتیں مُردوں کے نہ سننے کے بارے میں تلاوت فرمائیں جن کا مطلب یہ ہے:

"اے نبیؐ تم مردوں کو نہیں سنا سکتے۔" (النمل ۸۰)
"اے نبیؐ تم قبر والوں کو نہیں سنا سکتے۔" (فاطر ۲۲)

صحابہ کرامؓ جو ایمان ہی کی بنیاد پر ایک ہوئے تھے، وہ عقیدے میں کس طرح مختلف ہو سکتے تھے جبکہ عقیدے دو نہیں ہو سکتے۔ اس صورتحال میں صحابہ کرامؓ کی طرف حیات وسماع فی القبر کے عقائد کی نسبت قطعاً غلط اور بے بنیاد بلکہ سراسر اتہام ہے۔ ان میں اس مسئلہ پر کوئی اختلاف نہ تھا۔ چونکہ صحابیٔ رسول عمرو بن العاص کا نام اس سلسلے میں خاص طور پر پیش کیا جاتا ہے، اس لئے اس پر الگ سے تبصرہ کرنا زیادہ مناسب ہے۔ آئندہ سطور میں ان شاء اللہ "الدین الخالص" نامی کتاب میں پیش کئے گئے اس سلسلے کے دلائل کا تجزیہ پیش کیا جائے گا۔ اس کتاب کا انتخاب اس لئے کیا گیا ہے کہ یہ کتاب کسی ایک فکر کا نتیجہ نہیں بلکہ حیات فی القبر کے متعدد قائلین کی کتابوں کے مواد کو ہی اس میں جمع کر کے پیش کر دیا گیا ہے۔ "الدین الخالص" کے مصنف حیات وسماع فی القبر کے باطل عقائد کے بڑے ہی متشدد وکیل ہیں۔ اور حقیقتاً "الدین الخالص" کے نام سے یہ کتاب ان عقائد کی حمایت اور تائید ہی کا شاخسانہ ہے۔ مصنف موصوف آج کل اہلحدیث ہونے کا دم بھر رہے ہیں ورنہ فی الحقیقت وہ ہیں کسی کے بھی نہیں۔ ان کی ہر کتاب ایک نئی قلابازی کی نشاندہی کرتی ہے۔ موصوف کی کتابیں زیادہ تر ذاتی بغض وعناد سے پُر ہوتی ہیں۔ "الدین الخالص" تو ڈاکٹر عثمانی مرحوم سے ذاتی عناد کا پلندہ ہی ہے۔ اس کتاب میں موصوف عقائد باطلہ کی حمایت میں حد سے گذر گئے اور ڈاکٹر عثمانی کی مخالفت میں آپے سے باہر ہو گئے۔ ان کی "الدین الخالص" کتاب کیا ہے، ایک عجوبہ ہے جسے ترتیب دیتے ہوئے کمال ہوشیاری کا مظاہرہ بڑے ہی بھونڈے مگر عیارانہ انداز میں کیا گیا ہے۔ کتاب پر مکمل تبصرہ تو یہاں مقصود نہیں۔ سردست تو عمرو بن العاصؓ والی روایت پر گفتگو ہی تک بات کو محدود رکھا جائے گا۔

عمرو بن العاصؓ کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ مردے کے دفن کے بعد روح لوٹائے جانے اور اس کے زندہ ہو جانے کے قائل تھے۔ حوالے کے طور پر صحیح مسلم اور مسند احمد؎ کی روایت پیش کرتے ہیں جس میں ہے کہ جب ان کی وفات کا وقت قریب تھا تو انہوں نے اپنے بیٹے کو وصیت کی جس کے آخری الفاظ یہ ہیں:

...... فاذا دفنتمونی فسُنّوا علی التراب سنا ثم اقیموا حول قبری قدر ما تنحر جزور و یقسم لحمها حتی استانس بکم وانظر ماذا اراجعُ به رسل ربی

(مسلم، کتاب الایمان، باب کون الاسلام یھدم ماقبلہ)

"...... مجھے دفن کرنے کے بعد مجھ پر مٹی ڈالنا اور میری قبر پر اتنی دیر کھڑے رہنا جتنی دیر میں ایک اونٹ ذبح کر کے اس کا گوشت تقسیم کیا جاتا ہے۔ تاکہ میں تم سے انس حاصل کر کے جان لوں کہ اللہ کی طرف سے آنے والے فرشتوں کو کیا جواب دوں۔"

ان الفاظ کے متعلق الدین الخالص کے مصنف لکھتے ہیں کہ

"حضرت عمرو بن العاصؓ کی حدیث ارضی قبر میں سوال و جواب کیلئے بہت ہی واضح ہے۔" (الدین الخالص قسط اول ص۔۸۶)

"اس حدیث کا آخری حصہ ارضی قبر میں سوال و جواب پر نص قطعی ہے۔"

(ایضاً ص۔۸۸)

مسلم اور احمد کے حوالے سے پیش کی گئی یہ روایت سرے سے قابل اعتبار ہی نہیں ہے۔ اس کی متعدد وجوہات ہیں جن کا ذکر آئندہ سطور میں کیا جائے گا۔

۱۔ مسلم میں اس روایت کی سند اس طرح ہے:

ابوعاصم الضحاك قال اخبرنا حیوۃ بن شریح قال حدثنی یزید بن ابی حبیب عن ابن شماسۃ المھری ..........

اس روایت کے راوی ابو عاصم الضحاک بن مخلد النبیل کے متعلق ڈاکٹر عثمانی کی تحقیق ملاحظہ ہو:

"سند کے لحاظ سے اس روایت میں ابوعاصم (النبیل) ضحاک بن مخلد ہے جس کو عقیلی اپنی کتاب الضعفاء میں لائے ہیں اور ابو العباس نباتی نے یحیٰی بن سعید القطان کا قول پیش کر کے یہی دعویٰ کیا ہے کہ وہ ضعیف ہے (الضعفاء عقیلی: ورق ۱۰۱، میزان الاعتدال، الجزء الثانی، ۳۲۵)۔" (عذاب برزخ ص ۳۰)

الدین الخالص کے مصنف اس کی تردید کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"جس راوی پر انہوں نے خواہ مخواہ جرح کی ہے وہ ابو عاصم النبیل ضحاک بن مخلد ہیں اور یہ اعلیٰ درجہ کے ثقہ راویوں میں شمار ہوتے ہیں۔ حافظ ابن حجر عسقلانی اپنی مختصر اور بے نظیر کتاب تقریب التہذیب میں ابو عاصم النبیل کے متعلق فرماتے ہیں کہ ابو عاصم النبیل البصری ثقۃ و ثبت (مضبوط اور پکے) ہیں۔ (ص۔۱۵۵)"

(الدین الخالص قسط اول ص۔۱۰۵)

مصنف موصوف نے ڈاکٹر عثمانی مرحوم کو مورد الزام ٹھہرایا ہے کہ انہوں نے اس راوی پر خواہ مخواہ جرح کی ہے حالانکہ انہوں نے اس پر خود جرح نہیں کی ہے بلکہ دوسروں کا حوالہ ہی پیش کیا ہے۔ البتہ موصوف کے ممدوح "محدثین کے استاذ" علوم اسماء الرجال کے ماہر (الدین الخالص، دوسری قسط ص۔۲۰۶)، امام احمد بن حنبل نے ضرور ابو عاصم النبیل پر جرح و قدح کی ہے:

سمعت احمد قیل له: روح احب الیك او ابو عاصم؟ قال: کان روح یخرج الکتاب، و ابوعاصم یشبج الحدیث۔

(سوالات ابی داؤد سلیمان بن الاشعث للامام احمد بن حنبل ۲۳۳ھ، صفحہ ۳۲۲، محقق دکتور زیاد محمد منصور، جامعہ امام محمد بن مسعود)

"ابوداؤد کہتے ہیں کہ میں نے احمد کو کہتے ہوئے سنا، ان سے کہا گیا: آپ روح کو زیادہ پسند کرتے ہیں یا ابو عاصم کو۔ انہوں نے کہا کہ روح کتاب سے روایت بیان کرتا ہے اور ابو عاصم یشبج الحدیث ہے۔"

امام احمد نے ابو عاصم کو یشبج الحدیث قرار دیا ہے، اور یشبج الحدیث کیا ہوتا ہے، اسے سمجھنے کے لئے الشبج اور التشبیج کے معنی جاننا ضروری ہیں۔ اوپر پیش کی گئی عبارت کے حاشیے پر اس کی وضاحت موجود ہے، وہاں سے ملاحظہ ہو:

یقال: شبج الکلام شبجا: اذا عماہ ولم یبینه، او لم یات به علی وجهه الصحیح۔ والشبج: اضطراب الکلام و تفننه۔ التقلب فیه، و عدم الثبات۔ والتشبیج: التخلیط۔

(انظر کتاب العین ۱۰۰/۶ و تہذیب اللغۃ ۲۵/۱۱ و لسان العرب ۲۲۰/۲، مادہ شبج) ایضاً ص۔۲۲

معلوم ہوا کہ الشبج کلام کے اضطراب، گھما پھرا کر بات کرنا، اس کو الٹ پلٹ دینا اور کسی بات پر قائم نہ رہنا ہوتا ہے۔ اور التشبیج کا مطلب خلط ملط کر دینا ہے۔

ابو عاصم کے یشبج الحدیث ہونے کی وجہ غالباً یہ ہے کہ وہ کتاب سے حدیث بیان نہیں کیا کرتے تھے:

قال ابن خراش: لم یُرَ فی یده کتاب قط

(تہذیب التہذیب، جلد ۳ ص ۳۹۹/تہذیب الکمال جلد ۱۳، ص ۲۸۹/سیر اعلام النبلاء جلد ۹، ص ۴۸۲، وغیرہ)

"ابن خراش کہتے ہیں کہ اس (ابو عاصم) کے ہاتھ میں کبھی کتاب نہ دیکھی گئی۔"

امام احمد نے ابو عاصم ضحاک بن مخلد کے "النبیل" ہونے پر بھی روشنی ڈالی ہے۔ ملاحظہ فرمایئے:

وقال عبدالله: حدثنی ابی۔ قال: حدثنا ابوعاصم، قال: اخبرنا ابوعوانة، عن الحکم، عن ابراهیم، عن الاسود، ان عمر قال: من ملك ذارحم، او ذا محرم، فهو حر۔ قال ابی: قلت لابی عاصم: الشك منکم او منه؟ قال: لاادری۔ (العلل و معرفة الرجال امام احمد: ۹۳۷)

"عبداللہ نے کہا کہ مجھ سے میرے باپ (احمد بن حنبل) نے حدیث بیان کی، انہوں نے کہا، ہم کو حدیث بیان کی ابو عاصم نے، انہوں نے کہا ہم کو خبر دی ابو عوانہ نے، انہوں نے الحکم سے، انہوں نے ابراہیم سے اور انہوں نے الاسود سے کہ عمرؓ نے کہا: جو قرابت دار کا مالک بنا یا جو محرم کا مالک بنا تو وہ آزاد ہے۔ میرے باپ (احمد بن حنبل) نے کہا کہ میں نے ابو عاصم سے پوچھا کہ یہ شک (ذارحم او ذامحرم) تمہاری طرف

؎ مسند احمد کی روایت کی سند میں ایک راوی ابن لھیعہ ہے۔ یہ موصوف مشہور و معروف ضعیف راوی ہیں۔

یہ بات "فاضل" مصنف کی جہالت کا بین ثبوت ہے۔ کیسی ستم ظریفی ہے کہ غلط بات لکھتے ہیں وہ بھی پرزور انداز میں! موصوف نے ابوحفص کے متعلق لکھا ہے کہ اس کا کچھ اتا پتہ نہیں ہے۔ معلوم ہونا چاہئے کہ ابوحفص کا اتا پتہ سب موجود ہے۔ موصوف کو علم نہیں تو اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہونا چاہئے کہ دوسرے بھی نہیں جانتے۔ یہ ابوحفص عمرو بن علی الفلاس ہیں۔ امام بخاری کے استاد ہیں۔ بخاری و مسلم ہی نہیں، مشہور کتب حدیث کے راوی ہیں۔ مسند احمد میں بھی ان کی روایات موجود ہیں۔ الدین الخالص کے مصنف کا یہ کارنامہ ہے کہ مخالفت اور مخاصمت میں مشہور و معروف ثقہ راوی کو مجہول اور غیر معروف بنا دیا۔ امام بخاری نے اپنی صحیح میں ابوحفص عمرو بن علی الفلاس کی گیارہ مقامات پر وہ روایات لی ہیں جو کہ انہوں نے ابوعاصم ضحاک بن مخلد سے سنی ہیں۔ عبداللہ بن احمد بن حنبل نے بھی ان سے سماعت حدیث کی ہے۔ مسند احمد میں ایک روایت تو علیؓ کی مرویات میں سے ہے۔ اس کے حاشیے میں احمد محمد شاکر لکھتے ہیں:

عمرو بن علی ابوحفص هوالفلاس الحافظ من نبلا المحدثین (مسند احمد، احمد شاکر جز ۲، ص ۲۵۹)

ان گذارشات سے یہ بات تو روز روشن کی طرح واضح ہوگئی کہ وضوء سے متعلق ابوعاصم کی روایت کو امام احمد نے ابوحفص کی وجہ سے نہیں بلکہ ابوعاصم کی وجہ سے باطل ٹھہرایا ہے۔ موصوف نے اس روایت کے متعلق یہ بھی لکھا ہے کہ یہ روایت جس کے راوی ابوہریرہؓ ہیں، صحیح سند کے ساتھ سنن الکبریٰ للبیهقی میں مذکور ہے۔ مصنف موصوف کی یہ بات بھی ان کے ظرف کے خالی ہونے کا پتہ دیتی ہے۔ ورنہ ابوہریرہؓ کی یہ صحیح حدیث تو صحیح مسلم کتاب الطہارۃ باب اسباغ الوضوعلی المکارہ میں بھی موجود ہے اور اس کے علاوہ ترمذی، نسائی، ابن ماجہ میں بھی ہے۔ اور ابن ماجہ میں تو ابوہریرہؓ کے علاوہ ابوسعید خدریؓ کی سند سے بھی مذکور ہے۔ ابوعاصم کی روایت بھی ابوسعید خدریؓ سے ہے۔

اوپر ابوعاصم سے متعلق خاص طور پر امام احمد کا حوالہ ہی دیا گیا ہے۔ اس انتخاب کی وجہ ظاہر ہے کہ الدین الخالص کے مصنف اور ان کے دیگر ہمنواؤں کے یہ معتمد اور معتبر امام ہیں۔ امام احمد کے یہ ہم عقیدہ ہیں اور ان کے باطل عقیدے کی حمایت اور طرف داری ان کا نصب العین ہے۔

کتاب الضعفاء العقیلی میں ابوعاصم کے متعلق یہ بھی ہے کہ یحییٰ بن سعید القطان اس پر کلام کرتے تھے۔ الدین الخالص کے مصنف اس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

"امام یحییٰ بن سعید القطانؒ کے کلام میں بھی جرح کے الفاظ موجود نہیں ہیں، بلکہ امام ابوعاصمؒ سے کہا گیا ہے کہ امام یحییٰؒ آپ کے بارے میں گفتگو (کلام) کرتے ہیں، کیا کلام کرتے ہیں؟ کچھ معلوم نہیں، البتہ یہ جرح غیر مفسر اور مجمل ہے۔ اور اصول حدیث کے لحاظ سے اس کا کوئی اعتبار نہیں اور امام یحییٰ بن سعید القطانؒ کے اس قول کی سند بھی ضعیف ہے۔ کیونکہ اس کی سند میں بشر بن آدم ضعیف ہے۔ (تہذیب التہذیب: جلد ۱ ص۔ ۴۴۳)" (الدین الخالص دوسری قسط صفحہ ۱۳۳)

موصوف نے جرح مفسر اور غیر مفسر کی بحث چھیڑ کر گویا جان چھڑانے کی کوشش کی ہے۔ مگر یہی بہت ہے کہ موصوف نے اس کو جرح تسلیم کر لیا ہے۔ اور یہ بھی معلوم و معروف ہے۔ یحییٰ بن سعید القطان تو ان ناقد رجال میں سے ہیں جن کی جرح کا مدلل ہونا کوئی آسان بات نہیں۔ رہی موصوف کی دوسری بات کہ ان کے قول کی سند ضعیف ہے، اس کے لئے موصوف نے تہذیب التہذیب کا حوالہ دیا ہے۔ ذرا دیئے گئے حوالے پر ایک نظر ڈالی جائے کہ کیا واقعی اس میں بشر بن آدم کو ضعیف کہا گیا ہے:

"ابوحاتم کہتے ہیں کہ قوی نہیں ہیں۔ نسائی کہتے ہیں کہ اس میں کوئی حرج نہیں۔ ابن حبان نے اس کا ذکر کتاب الثقات میں کیا ہے۔ مسلمہ کہتے ہیں کہ صالح ہے۔ اور دارقطنی کہتے ہیں قوی نہیں ہے۔"

مصنف موصوف کے دیئے گئے حوالے میں بشر بن آدم کے متعلق بس یہی کچھ وارد ہے تو کیا موصوف کے معیار کے مطابق اس سے وہ ضعیف ثابت ہوجاتا ہے۔ جبکہ موصوف ابن حجرؒ کی جس کتاب کو بے نظیر کتاب قرار دیتے ہیں (الدین الخالص پہلی قسط صفحہ ۱۰۵) اس میں لکھا ہے کہ صدوق فیہ لین (تقریب ص۔ ۴۴) یعنی سچا ہے لیکن اس میں کچھ نرمی ہے۔ اس سلسلے میں یہ بات بھی قابل غور ہے کہ موصوف بشر بن آدم کو ضعیف قرار دے رہے ہیں جبکہ ان کے ممدوح ناصر الدین البانی صاحب کا موقف اس کے برعکس ہے، اور موصوف انہیں موجودہ دور کا عظیم محدث، علامۃ العصر قرار دیتے ہیں اور ان کے متعلق لکھتے ہیں کہ علامہ البانی کو اللہ تعالیٰ نے اس فن میں خاص مہارت عطا فرمائی ہے اور اس کے ساتھ ساتھ وہ ہر راوی کے بارے میں اللہ تعالیٰ سے ڈرتے ہوئے اور تمام نفسانی آلائشوں سے پاک وصاف اور تعصب سے بالاتر ہو کر فیصلہ دیتے ہیں۔ (الدین الخالص دوسری قسط ص۔ ۸۳ وغیرہ)

یہ البانی صاحب بشر بن آدم کی احادیث کو صحیح قرار دیتے ہیں۔ بشر بن آدم کی روایات ترمذی، ابن ماجہ وغیرہ میں ہیں۔ اور البانی صاحب اس کی احادیث کو صحیح ترمذی اور صحیح ابن ماجہ میں لائے ہیں۔

موصوف کے بقول البانی صاحب تو کسی راوی کے متعلق نفسانی آلائشوں سے پاک وصاف اور تعصب سے بالاتر ہو کر اور اللہ سے ڈرتے ہوئے فیصلہ دیتے ہیں، اور انہوں نے بشر بن آدم کی روایات کو صحیح تسلیم کیا ہے۔ لیکن موصوف اس راوی کو ناقابل اعتبار قرار دے رہے ہیں۔ اس کا صاف مطلب یہی ہے کہ موصوف نے نفسانی خواہش کے تابع اور اللہ کے خوف سے عاری ہو کر محض تعصب کی بنیاد پر بشر بن آدم کو ناقابل قبول ٹھہرایا ہے فاعتبروا یا اولی الابصار!

بشر بن آدم کے متعلق تہذیب الکمال کے حاشیے میں بشار عواد معروف لکھتے ہیں

"مسلمہ بن قاسم الاندلسی کہتے ہیں، صالح ہیں۔ دارقطنی کہتے ہیں، قوی نہیں ہے۔ اور ابن حبان نے اس کی حدیث کی اپنی صحیح میں تخریج کی ہے۔ اسی طرح ابوعلی الطوسی

نے کہا ہے۔ اور ذہبی نے اس کا ذکر "میزان" میں کیا ہے۔ اور "الکاشف" میں اس کو صدوق قرار دیا ہے۔ اور ابن حجر نے "تقریب" میں اسے صدوق فیہ لین کہا ہے۔" (حاشیہ تہذیب الکمال، جلد ۲، صفحہ ۴۳)

اس بحث سے یہ بات قطعاً واضح ہوگئی کہ یحییٰ بن سعید کے قول کو جھٹلانے کی موصوف نے ناحق اور ناروا کوشش کی ہے۔ ان کی یہ ساری مشق محض اس لئے ہے کہ کسی طرح سے بھی ہو عمرو بن العاصؓ سے منسوب ابوعاصم سے مروی روایت صحیح ثابت ہو جائے اور ان کے عقیدے کو جواز فراہم ہو جائے۔

ابوعاصم سے متعلق بحث نہ چاہتے ہوئے بھی کافی طویل ہوگئی ہے۔ آخر میں ان سے متعلق یحییٰ بن معین کا قول پیش کیا جا رہا ہے۔ تہذیب الکمال کے حاشیے میں یحییٰ ابن معین کے شاگرد ابن محرز کے سوالات کے حوالے سے لکھا ہے:

وقال ابن محرز: قيل ليحيى: ابوعاصم النبيل، و عبدالرزاق، و قبيصة، و ابوحذيفة (يعني في سفيان)؟ قال: هؤلاء ضعاف۔ (سوالاته الترجمة ۵۱۶) (حاشیہ تہذیب الکمال، جلد ۱۳، ص ۲۸۵، ۲۸۶)

ابن محرز کہتے ہیں کہ ابوعاصم النبیل، عبدالرزاق، قبیصہ اور ابوحذیفہ کے متعلق (سفیان کے معاملے میں) یحییٰ ابن معین سے پوچھا گیا تو انہوں نے جواب دیا یہ سب ضعیف ہیں۔

خیال رہے کہ ابوعاصم النبیل سے متعلق اوپر پیش کردہ اقوال و آراء کے برعکس بھی محدثین کی نگارشات ہیں۔ مگر اس سلسلے میں یہ بات پیش نظر رہے کہ ثقہ راوی کی تمام ہی روایات کا صحیح اور درست ہونا ضروری نہیں۔ ابوصمام راوی کے ترجمہ میں ذہبی لکھتے ہیں:

قد احتج به مسلم و هو على سعة علمه قلّ ان تجد له حديثاً منكراً و هذه صفة من هو ثقة

(سیر اعلام النبلاء، جلد ۱۲، ص ۲۳)

"امام مسلم نے ان سے احتجاج کیا ہے اور ان کی وسعت علمی کے باوجود ان کی منکر روایات کم تعداد میں پائی جاتی ہیں اور یہ ثقہ راوی کی صفت ہے۔"

اور ذہبی نعیم بن حماد کے ترجمہ میں اس کی بیان کردہ ایک روایت کے ذیل میں لکھتے ہیں:

وقال محمد بن علي بن حمزة: سالت يحيى بن معين عن هذا فقال ليس له اصل و نعيم ثقة قلت كيف يحدث ثقة بباطل؟ قال شبه له

(سیر اعلام النبلاء، جلد ۱۰، ص ...)

"محمد بن علی بن حمزہ کہتے ہیں: میں نے یحییٰ بن معین سے اس روایت کے بارے میں پوچھا تو انہوں نے کہا اس کی کوئی اصل نہیں اور نعیم ثقہ ہے۔ میں نے کہا کہ ثقہ راوی باطل روایت کیسے بیان کر سکتا ہے؟ انہوں نے جواب دیا کہ اس کو شبہ ہوا ہے۔"

۲۔ اب ذرا متن پر بھی غور کر لیا جائے۔ عمرو بن العاصؓ کے متعلق یہ جو کہا جاتا ہے کہ انہوں نے وصیت کی تھی کہ مجھے دفن کرنے کے بعد میری قبر کے گرد اتنی دیر ٹھہرنا جتنی دیر میں اونٹ نحر کر کے اس کا گوشت تقسیم کیا جاتا ہے تاکہ میں تم سے انس حاصل کر کے آنے والے فرشتوں کو صحیح جواب دے سکوں، یہ بات قطعاً خلاف واقعہ ہے۔ انہوں نے اس طرح کی بات بالکل نہ کی تھی۔ اس کے رد کے بہت سے شواہد اور ثبوت موجود ہیں۔ عام طور سے وصیت قریب ترین اعزاء کو کی جاتی ہے۔ انہوں نے بھی وصیت اپنے بیٹے کو ہی کی تھی۔ ان کے بیٹے عبداللہ بن عمروؓ بڑے جلیل القدر اور صاحب علم صحابی ہیں۔ وہ اپنے باپ کی جو وصیت بیان کرتے ہیں، ان میں یہ الفاظ سرے سے موجود ہی نہیں ہیں۔ وہ بیان کرتے ہیں

قال: اخبرنا عبيدالله بن موسى قال اخبرنا اسرائيل عن عبدالله بن المختار عن معاوية بن قرة المزني قال: حدثني ابوحرب بن ابي الاسود عن عبدالله بن عمرو انه حدثه ان اباه اوصاه قال: يا بني اذا مت فاغسلني غسلة بالماء ثم جففني في ثوب، ثم اغسلني الثانية بماء قراح ثم جففني في ثوب، ثم اغسلني الثالثة بماء فيه شيء من كافور ثم جففني في ثوب، ثم اذا البستني الثياب فازر علي فاني مخاصم، ثم اذا انت حملتني على السرير فامش بي مشيا بين المشيتين و كن خلف الجنازة فان مقدمها للملائكة و خلفها لبني آدم، فاذا انت وضعتني في القبر فسن علي التراب سناً، ثم قال: اللهم انك امرتنا فركبنا و نهيتنا فاضعنا فلا بريء فاعتذر ولا عزيز فانتصر ولكن لا اله الا الله۔ ما زال يقولها حتى مات۔ (طبقات ابن سعد جلد ۴، ص ۲۶۰/تاریخ مدینہ دمشق جلد ۴۶، ص ۱۹۹/سیر اعلام النبلاء جلد ۳، ص ۷۶، ۷۷)

"عبداللہ بن عمروؓ فرماتے ہیں کہ ان کے والد نے ان کو وصیت کی، کہا: اے بیٹے جب میں وفات پاؤں تو مجھے پانی سے غسل دینا، پھر مجھے کپڑے سے خشک کرنا۔ پھر دوبارہ مجھے صاف پانی سے غسل دینا، پھر مجھے کپڑے سے خشک کرنا۔ پھر تیسری مرتبہ مجھے اس پانی سے غسل دینا جس میں کچھ کافور ہو۔ پھر مجھے کپڑے سے خشک کرنا۔ پھر مجھے جب کپڑے پہناؤ تو مجھے ازار بھی دینا۔ مجھے سوالات کا سامنا کرنا ہوگا۔ پھر جب تم مجھے چارپائی پر اٹھاؤ تو درمیانی چال سے مجھے لے کر چلنا۔ اور تم جنازے کے پیچھے رہنا کہ اس کے آگے فرشتے ہوتے ہیں اور پیچھے بنی آدم۔ اور پھر جب مجھے قبر میں رکھو تو مجھ پر مٹی ڈال دینا۔ پھر انہوں نے کہا: اے اللہ! تو نے ہمیں حکم دیا تو ہم (جہاد کے لئے) سواری پر سوار ہوئے۔ تو نے ہمیں روکا، ہم نے پروا نہ کی۔ ہم خطاؤں سے بری نہیں۔ ہماری خطائیں معاف فرما، کوئی اور اس کی طاقت نہیں رکھتا۔ تو مدد فرما۔ اور اللہ کے علاوہ کوئی اور الٰہ نہیں۔ وہ یہ کہتے رہے یہاں تک کہ وفات پائی۔"

ابن مبارک کی کتاب الزہد میں عبداللہ بن عمروؓ کا بیان اس طرح آیا ہے:

۱۵۹۔ انا يونس عن الزهري عن حميد بن عبدالرحمن عن عبدالله بن عمرو بن العاص ان عمرو بن العاص لما حضرته الوفاة، قال: اي بني اذا مت فكفني

في ثلاث اثواب، ازرني احداهن، ثم شقوا لي الارض شقاء و سنوا على التراب سناء فاني مخاصم، اللهم امرت بامور و نهيت عن امور، اللهم فتركنا كثيرا مما امرت به ووقعنا في كثير مما نهيت عنه، اللهم لااله الا انت ثم اخذ بابهامه، فلم يزل يهلل حتى فاظ۔ (کتاب الزہد لابن المبارک،ص ۱۲۶ نیز تاریخ مدینۃ دمشق ابن عساکر،جلد ۴۶، ص ۱۹۶ / سیر اعلام النبلاء ،جلد ۳،ص ۷۵)

''عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ روایت کرتے ہیں کہ جب عمرو بن العاصؓ کی وفات کا وقت آیا تو انہوں نے کہا: اے بیٹے جب میری وفات ہو تو مجھے تین کپڑوں میں کفن دینا۔ ان میں سے ایک سے مجھے ازار دینا۔ پھر میری قبر بنانا اور پھر مجھ پر مٹی ڈال دینا۔ مجھے سوالات کا سامنا کرنا ہوگا۔ اے اللہ تو نے بعض کاموں کا حکم دیا اور کچھ کاموں سے روکا۔ اے اللہ ہم نے بہت سے وہ کام چھوڑ دئے جن کا تو نے حکم دیا اور بہت سے ایسے کاموں میں مبتلا ہو گئے جن سے تو نے روکا تھا۔ اے اللہ کوئی الہٰ نہیں سوائے تیرے۔ پھر اپنا انگوٹھا پکڑا اور لاالہٰ الا اللہ کہتے رہے، یہاں تک کہ وفات پائی۔''

سطور بالا میں عمرو بن العاصؓ کی وصیت سے متعلق عبداللہ بن عمروؓ کا بیان پیش کیا گیا ہے۔ ابونوفل بن ابی عقرب جو کہ ثقہ اور تابعین میں سے ہیں، وہ عمرو بن العاصؓ کی وفات کا واقعہ اور ان کے الفاظ اس طرح بیان کرتے ہیں:

۱۷۷۰۹۔ حدثنا عفان ثنا الاسود بن شيبان قال ثنا ابو نوفل بن ابي عقرب قال جزع عمرو بن العاص عند الموت جزعا شديدا فلما راى ذلك ابنه عبدالله بن عمرو قال: ياابا عبدالله ماهذا الجزع و قد كان رسول الله ﷺ يدنيك و يستعملك، قال اى بني قد كان ذلك و ساخبرك عن ذلك اني والله ما ادري احبا ذلك كان ام تالفا يتالفني ولكن اشهد على رجلين انه قد فارق الدنيا وهو يحبهما / ابن سمية و ابن ام عبد، فلما حدثه وضع يده موضع الغلال من ذقنه و قال اللهم امرتنا فتركنا و نهيتنا فركبنا و لا يسعنا الا مغفرتك، و كانت تلك هجيراه حتى مات۔ (مسند احمد،حدیث نمبر ۱۷۷۰۹،جز ۱۳، صفحہ ۲۵۵/ کتاب الزہد لابن مبارک،ص ۱۵۳ رقم ۴۳۹/تاریخ مدینۃ دمشق ابن عساکر،جلد ۴۶،ص ۱۹۶، ۱۹۷/سیر اعلام النبلاء، جلد ۳،ص ۷۵)

''ابونوفل بن ابی عقرب بیان کرتے ہیں کہ عمرو بن العاصؓ موت کے قریب شدید غم وخوف کا اظہار کر رہے تھے۔ ان کے بیٹے عبداللہ بن عمروؓ نے جب ان کی یہ کیفیت دیکھی تو کہا اے ابوعبداللہ یہ غم وخوف کس لئے ہے؟ جبکہ اللہ کے رسول ﷺ نے آپ کو قریب بھی رکھا اور عامل بھی بنایا۔ انہوں نے کہا کہ اے بیٹا یقیناً ایسا تو تھا، اور میں تمہیں اس کے متعلق بتلاتا ہوں کہ واللہ میں نہیں جانتا کہ یہ محبت میں تھا یا میری تالیف کی وجہ سے تھا۔ ہاں دو شخصوں کے متعلق گواہی ضرور دیتا ہوں کہ آپؐ کے دنیا سے رخصت ہونے تک ان سے محبت کرتے رہے۔ ایک ابن سمیہ (عمار ابن یاسرؓ) اور دوسرے ابن ام عبد (عبداللہ بن مسعودؓ)۔ جب وہ یہ بیان کر رہے تھے تو انہوں نے اپنا ہاتھ اپنی ٹھوڑی کے نیچے رکھا۔ اور کہا اے اللہ! تو نے ہمیں حکم دیا ہم نے اسے چھوڑ دیا۔ تو نے ہمیں روکا ہم سوار ہوئے۔ ہمارے پاس تیری مغفرت کے سوا کوئی راستہ نہیں۔ اور وہ اسے دہراتے رہے یہاں تک کہ وفات پائی۔''

عمرو بن العاصؓ کی وصیت کے سلسلے میں سب سے اہم بیان عبداللہ بن عمروؓ کا ہے، کیونکہ وصیت انہیں ہی کی گئی تھی۔ ابونوفل بن ابی عقرب کا بیان اس کے شواہد میں سے ہے۔ اس کے علاوہ اس کے اور بھی شواہد موجود ہیں۔ اور اس سلسلے میں مزید روایات پیش کی جاسکتی ہیں، جن سے صاف طور سے پتہ چلتا ہے کہ عمرو بن العاصؓ نے وہ بات کہی ہی نہیں جسے ثابت کرنے کے لئے حیات وسماع فی القبر کے قائلین ایڑی چوٹی کا زور لگاتے رہے ہیں۔

۳۔ مسلم کی ابوعاصم سے مروی زیر بحث روایت کے ناقابل قبول ہونے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ اس روایت میں بیان ہوا ہے کہ عمرو بن العاصؓ نے اپنے بیٹے کو وصیت کی تھی کہ دفن کے بعد میری قبر کے گرد اتنی دیر ٹھہرنا جتنی دیر میں اونٹ نحر کر کے اس کا گوشت تقسیم کیا جاتا ہے تاکہ میں تم سے انس حاصل کر کے آنے والے فرشتوں کے صحیح جواب دے سکوں۔ عمرو بن العاصؓ نے یہ وصیت اپنے بیٹے عبداللہ بن عمروؓ کو کی جو ہونہار فرزند اور بڑے مرتبے کے صحابی تھے اور میت کی وصیت پوری کرنے سے متعلق احکامات اچھی طرح سے جانتے تھے۔ مگر ان کی طرف سے اس طرح کا کوئی طرز عمل قطعاً ثابت نہیں۔ ثابت ہو بھی تو کیسے جبکہ انہوں نے ایسا کیا ہی نہیں، اور وہ ایسا کرتے بھی کیوں جبکہ حقیقتاً ان کے والد گرامی نے ایسی کسی بات کی وصیت ہی نہ کی تھی۔ عیدالفطر کی رات ان کے والد گرامی کی وفات ان کی آنکھوں کے سامنے ہوئی۔ تجہیز وتکفین کا بندوبست کیا۔ اور انہوں نے ہی ان کی نماز جنازہ پڑھائی اور تدفین کی۔ تدفین سے فارغ ہونے کے بعد صلوٰۃ العید ادا کی۔

(ملاحظہ تاریخ ابوزرعہ دمشقی، تاریخ مدینہ دمشق، طبقات ابن سعد، التاریخ الصغیر، تاریخ اصحابہ لابن حبان، الاصابہ اور دیگر کتب تاریخ)

ان گذارشات سے یہ بات تو قطعی طور پر ثابت ہوجاتی ہے کہ عمرو بن العاصؓ نے ایسی کوئی وصیت نہ کی تھی جس طرح یہ لوگ دعویٰ کرتے ہیں ورنہ ان کے بیٹے عبداللہ ضرور اس پر عمل کرتے۔ ان کے متعلق اس طرح کی بات کرنا محض اپنے باطل اور گمراہ کن عقائد کو جواز فراہم کرنے کی ناروا اور ناحق کوشش ہے۔

الدین الخالص کے مصنف حیات وسماع فی القبر کے متعلق لکھتے ہیں:

''میرے دوست عذاب قبر ہی میں ہوتا ہے۔ مگر ہمارے اور مردے کے درمیان برزخ حائل ہوتی ہے اور عذاب کو محسوس نہیں کر سکتے کیونکہ یہ سب پردہ غیب کا معاملہ ہے۔'' (الدین الخالص: پہلی قسط،صفحہ ۴۳)

''مردہ نہ صرف شعور رکھتا ہے بلکہ راحت و آرام کو بھی محسوس کرتا ہے اور عذاب کو بھی ......... لیکن مردہ کا معاملہ چونکہ پردہ غیب یعنی برزخ سے ہے، اس لئے اس کا اظہار نہیں ہوتا اور ہم اسے محسوس نہیں کر سکتے۔'' (ایضاً،صفحہ ۳۸، ۳۹)

''اس آیت کا مطلب یہ ہے کہ مرنے والوں اور دنیا کے درمیان ایک آڑ (برزخ) قیامت تک قائم ہے۔'' (ایضاً،صفحہ ۳۲)

باقی صفحہ 52 پر

# خدیجہ رضی اللہ عنہا

تحریر: اُمّ سارہ

آج ہر شخص حیران و پریشان ہے، انسانی زندگی سے سکون بالکل ہی رخصت ہو گیا ہے، انسانیت آئے دن نت نئے آلام و مصائب سے دوچار ہے۔ اقتدار کی باگ ڈور جن لوگوں کے ہاتھوں میں ہے وہ غرور و تکبر میں ڈوبے ہوئے یوم حساب سے بے پرواہ، غفلت کا شکار اور عیش و عشرت میں غرق ہیں۔ دوست، دوست کا وفادار نہ رہا اور خونی رشتے بے اثر ہو گئے۔ ہمارے گھروں میں، معاشرے میں کہیں بھی سکون نہیں۔ غور و فکر کرنے والا انسان اسی نتیجے پر پہنچتا ہے کہ اس خرابی اور ابتری کی اصل وجہ یہ ہے کہ انسان نے اپنے رب کا بتایا ہوا راستہ چھوڑ دیا ہے، وہ دین حق سے منحرف ہو گیا ہے۔ اصل دین اسلام جو خیر القرون میں تھا، وہ آج باقی نہیں رہا۔

اللہ کے آخری رسول ﷺ نے تو اللہ کا دین اس طرح پھیلایا تھا کہ لات و منات کے پجاریوں اور مریم و عیسیٰ علیہما السلام کو اللہ کے ساتھ شریک کرنے والوں کو توحید کا سبق سکھایا، اُن کے ایمان کو شرک سے پاک کیا اور اُن کو صرف اللہ واحد کا پرستار بنا کر اللہ و رسول کا مطیع و فرماں بردار بنا دیا۔ لیکن آج تو انداز فکر ایسا بدل گیا ہے کہ ہدایت کو گمراہی سمجھا جانے لگا ہے اور گمراہی کو ہدایت، توحید گویا شرک ہو گئی ہے اور شرک توحید، غرض اسلامی اقدار بالکل بدل دی گئی ہیں۔

اللہ رب العزت کا شکر ہے کہ اس نے ہمیں کفر و شرک کے اس تاریک دور میں اسلام سے روشناس کرایا، ہمیں ایمان کی محبت دی اور ہمارے دلوں میں کفر سے بیزاری کا احساس پیدا کیا۔ اب ہم پر لازم ہے کہ ایمان کی قدر کریں، اس کے تقاضوں کو سمجھیں اور ان کی روشنی میں اُس مقصدِ حیات کو اپنائیں جو اللہ تعالیٰ نے ہمارے لئے متعین کیا ہے۔ اسی میں ہماری فلاح ہے۔ اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

☆ ”ہم نے ان لوگوں کو نجات دے دی جو برائی سے روکتے تھے اور جو ظلم کرتے تھے ان کو ہم نے دردناک عذاب میں جکڑ لیا کیونکہ وہ نافرمانی کے مرتکب تھے۔“

(الاعراف: ۱۶۵)

اللہ تعالیٰ نے اُن لوگوں کو جو دعوت حق کی ذمہ داری سنبھالیں یعنی خیر کی طرف بلائیں اور برائی سے روکیں، ”خیر امت“ کے لقب سے نوازا ہے (ملاحظہ ہو سورۃ آل عمران: ۱۱۰) اور سورۃ توبہ میں مومن مردوں اور عورتوں کی اجتماعیت کا مقصد اسی مشن کو قرار دیا، فرمایا:

☆ ”اور مومن مرد اور مومن عورتیں باہم ایک دوسرے کے معاون و رفیق ہیں، وہ نیکی کا حکم دیتے اور برائی سے روکتے ہیں“ (التوبہ: ۷۱)

اور سورۃ آل عمران میں تو یہ حکم دیا گیا ہے کہ:

☆ ”تم میں ایک گروہ ایسا ہونا چاہئے جو لوگوں کو خیر کی دعوت دے، امر بالمعروف اور نہی عن المنکر (کی ذمہ داری پوری) کرے اور یہی لوگ فلاح پانے والے ہیں۔“

(آل عمران: ۱۰۴)

ان آیات کے پیش نظر ضرورت اس بات کی تھی کہ ہم اپنے منصب کو پہچان کر خود کو اس کا اہل بنانے کی کوشش کرتے اور اسی کو اخروی کامیابی کا ذریعہ قرار دیتے، لیکن افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ ہم دنیا کی طرف جھک گئے اور دنیا پرستوں کی روش پر چل پڑے۔ فیشن سے مرعوب ہو کر اسی کے رنگ میں رنگ جانے کو تہذیب و ترقی کی علامت سمجھ بیٹھے۔ ہماری خواتین دنیا کی آرائش و آسائش، نمود و نمائش، لباس و زیورات، مصنوعی تزئین و سنگھار میں ایک دوسرے سے ممتاز نظر آنے کی دوڑ دھوپ میں ایسی گم ہوئیں کہ آخرت کو ہی فراموش کر بیٹھیں۔ ویسے بھی معاشرے کے بگاڑ میں خواتین کا بڑا حصہ ہوتا ہے۔ اس سلسلے میں یہ بات قابل ذکر ہے کہ عورتوں، بچوں اور مال و زر کے لئے میلان و رغبت فطرت انسانی اور تقاضائے بشریت ہے (آل عمران: ۱۴)۔ یہ اگر شریعت کی حدود میں آخرت سنوارنے کے لئے ہو تو مستحسن ہے لیکن اگر یہی شرعی حدود سے تجاوز کر جائے اور فکر آخرت اور اللہ کی یاد سے غافل کرنے کا سبب بننے لگے تو فتنہ اور نحوست کا سامان ہے (التکاثر، والمنافقون)۔ بعض ازواج و اولاد (جو آخرت سے غفلت کا سبب ہوں، وہ) تو دشمن ہیں (التغابن: ۱۴)۔

نبی علیہ السلام کا فرمان اس ضمن میں چشم کشا ہے، فرمایا:

☆ ”اگر نحوست کسی شے میں ہے تو گھر، عورت اور گھوڑے میں۔“

(بخاری، کتاب النکاح)

☆ ”میرے بعد مردوں پر کوئی فتنہ عورتوں سے زیادہ ضرر رساں باقی نہ رہے گا۔“

(بخاری، کتاب النکاح)

☆ ”دنیا بڑی شیریں اور سرسبز ہے اور اللہ تعالیٰ تمہیں اس میں تصرف کا موقع دینے والا ہے تا کہ وہ دیکھے کہ تم کیا طرزِ عمل اختیار کرتے ہو، لہٰذا دنیا اور عورتوں (کے فتنے) سے بچو، اس لئے کہ بنی اسرائیل کا سب سے پہلا فتنہ عورتوں کے معاملے میں ہوا۔“

(مسلم، کتاب الذکر والدعا)

حقیقت یہ ہے کہ معاشرے میں جب زیب و زینت اور اسراف کی دلدادہ خواتین مردوں پر غلبہ حاصل کرلیں تو پھر بگاڑ کو روکنا ممکن نہیں رہتا بلکہ مال و زر اور دنیاوی وسائل کے لئے دیوانہ وار مسابقت کی دوڑ شروع ہو جاتی ہے۔ دراصل ایمان والوں کو تو سادگی اور تقویٰ اختیار کرنے پر زور دیا گیا۔ لباس تو ستر پوشی اور زینت و وقار کے لئے ہے، چنانچہ فرمایا:

☆ "اے اولاد آدم! ہم نے تمہارے لئے لباس عطا کیا جو تمہارے ستر کو چھپاتا ہے اور تمہارے لئے موجب زینت بھی ہے۔ اور تقویٰ کا لباس ہی بہترین لباس ہے۔" (الاعراف ۲۶)

بلاشبہ تقویٰ کا لباس مومن کا لباس ہے۔ جس میں سادگی اور وقار ہو اور اسراف و فضول خرچی اور نمود و نمائش کا تو شائبہ تک نہ ہو کیونکہ یہ شیطانی عمل ہے۔ اسلام کے انقلابی مشن کو سنبھالنے اور آگے بڑھانے کے لئے ایسے لوگوں کی ضرورت ہے جو پوری طرح اسلام کے سانچے میں ڈھل جائیں، اپنی زندگیوں سے عملی نمونہ پیش کریں اور پھر سب مل کر اپنی صلاحیتوں اور وسائل کو بروئے کار لا کر جدوجہد کریں، تن من دھن لگائیں تو اللہ تعالیٰ صراط مستقیم پر ہمارے قدم جما دے گا اور اجر کریم سے نوازے گا۔

اس مقصد کے حصول اور اس مقدس مشن کی ذمہ داری پوری کرنے کے لئے لازم ہے کہ ہم اپنے انداز فکر کو بدلیں، نبی علیہ السلام کی تعلیمات اور صحابہ کرامؓ کی زندگیوں کو نمونہ بنا کر اپنی تربیت کریں، ان کے نقش قدم کی پیروی کریں۔ ہم خواتین کو چاہیے کہ بے دین مغرب زدہ خواتین کے بجائے امہات المومنین کو اپنا آئیڈیل بنائیں اور انہی کی زندگیوں کو اپنے لئے مشعل راہ بنائیں۔ اُمہات جمع کا صیغہ ہے اور یہ "اُم" کی جمع ہے۔ امہات المومنین کے معنی ہیں مومنوں کی مائیں۔ نبی علیہ السلام کی ازواج مطہراتؓ کو قرآن میں مومنوں کی مائیں کہا گیا ہے۔ (الاحزاب:۶) ہم اپنے گھروں میں سنتے آئے ہیں کہ بیٹیاں ماں پر جاتی ہیں، تو اب یہ بات غور طلب ہے کہ ہم اپنے آپ کو مسلم (اللہ کا اطاعت گذار) کہتے ہیں اور رسول اللہ ﷺ کی ازواج کو اپنی مائیں سمجھتے ہیں تو پھر آخر ہماری خواتین کی زندگیاں ان کی زندگیوں سے مشابہ کیوں نہیں؟ ہمارا رہن سہن، وضع قطع، حیاء و پاکبازی، ہماری عبادات اور ہمارے معاملات، غرضیکہ ہماری زندگی کا کوئی بھی پہلو اُن کے اسوہ حسنہ کے مطابق نہیں، افسوس صد افسوس! کیا اس کے باوجود ہم اپنے آپ کو جنت کی نعمتوں کے سچے آرزومند کہنے میں حق بجانب ہیں؟ ہمیں اس بات پر سنجیدگی سے غور کرنا ہوگا۔

قرآن کی تعلیمات اور نبی علیہ السلام کی تربیت نے قرون اولیٰ کی خواتین کی سیرت و اخلاق میں انقلاب برپا کر دیا تھا اور امہات المومنین تو بلاشبہ امتیازی مقام رکھنے والی تھیں۔ یہ بات بھی ذہن نشین کر لی جائے کہ اللہ تعالیٰ نے ازواج مطہرات ہی کو اہل بیت کہہ کر مخاطب کیا اور ان کی تربیت اور تزکیۂ نفس کا خاص اہتمام فرمایا جیسا کہ آیت تطہیر سے ثابت ہے۔ فرمایا:

☆ "اے اہل بیت! اللہ تعالیٰ تم سے ہر قسم کی کثافت دور کرنا چاہتا ہے تا کہ تمہیں خوب پاک و صاف کر دے۔" (الاحزاب:۳۳)

اب ہمیں چاہیے کہ انہی کے اسوۂ حسنہ کو سامنے رکھتے ہوئے اپنی اصلاح کے لئے آگے بڑھیں۔ اس مقصد کو پیش نظر رکھتے ہوئے اُم المومنین خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا کی حیات طیبہ مختصراً آپ کے سامنے پیش کی جاتی ہے تا کہ اس کے مطالعے سے ہمارے اندر بھی اپنی زندگیوں کو اسلامی سانچے میں ڈھالنے کا جذبۂ شوق اُبھرے اور آئندہ نسل کے لئے صحیح اسلامی ماحول فراہم ہو، تا کہ اُن کو یہ شکوہ نہ ہو کہ انہیں شمع ہدایت کی روشنی سے محروم رکھا گیا۔ پھر کل کو ہماری اولاد، بہنیں، بیٹیاں اور سہیلیاں یہ نہ کہہ سکیں کہ آپ نے ہمیں اندھیرے میں رکھا۔ اللہ نے آپ کو روشنی عطا کی تو آپ نے اسے اپنے ہی تک کیوں محدود رکھا اور اس "روشن چراغ" کو آگے کیوں نہ بڑھایا! بہرحال، اس طرح اگر ہم اپنی اور بچیوں کی اصلاح کرنے میں کسی حد تک کامیاب ہو سکے تو بلاشبہ یہ کوشش انشاء اللہ ہماری اخروی فلاح کا سبب بن سکے گی۔ اللہ تعالیٰ اصلاح کرنے والوں کا اجر ضائع نہیں کرتا۔ (الاعراف:۱۷۰)

رسول اکرم ﷺ جوانی کے دور ہی سے صادق اور امین کے لقب سے پہچانے جاتے تھے۔ خدیجہؓ بنت خویلد وسیع کاروبار کی مالک تھیں اور اپنے والد کی وفات کے بعد ان کو ایک ذہین و دیانت دار اور باصلاحیت شخص کی ضرورت تھی جو اس کا انتظام سنبھال سکے اور اس کی سرکردگی میں تجارتی قافلے خدیجہؓ کا سامان تجارت لے کر باہر جا سکیں۔ الغرض، جب خدیجہؓ کے کانوں میں محمد ﷺ کی امانت و دیانت کی خبریں پہنچیں تو انہوں نے رسول ﷺ کو پیغام بھیجا کہ اگر آپؐ میرا سامان تجارت شام لے جایا کریں تو میں آپؐ کو دوسروں سے دوگنا معاوضہ دوں گی۔ رسول اللہ ﷺ کاروبار میں ابوطالب کے ساتھ تھے اور انہیں خدیجہؓ کی تجارت کا حال بخوبی معلوم تھا۔ چنانچہ انہوں نے اس پیش کش کو قبول کر لیا۔ خدیجہؓ نے آپ کی سہولت کے لئے اپنے غلام خاص میسرہ کو بھی آپؐ کے ساتھ کر دیا۔ آپؐ کی دیانت اور حسن عمل کی وجہ سے اللہ تعالیٰ نے تجارت میں برکت عطا فرمائی اور خوب منافع ہوا۔ قافلہ جب سفر سے واپس آیا اور خدیجہؓ کو میسرہ کی زبانی آپؐ کے اخلاق و اوصاف کے بارے میں معلوم ہوا تو وہ بے حد متاثر ہوئیں اور آپؐ کو پیغام نکاح بھجوایا۔ الغرض، پانچ سو درہم طلائی کے مہر پر نکاح ہوا۔ آپؐ کے چچا ابوطالب نے نکاح پڑھایا۔ اس وقت نبی ﷺ کی عمر پچیس اور خدیجہؓ کی عمر چالیس سال تھی۔

نبوت سے کچھ عرصہ پہلے نبی علیہ السلام تنہائی پسند کرنے لگے اور اکثر گھر سے باہر مکہ کے پہاڑوں میں کئی کئی دن عبادت الٰہی میں مشغول رہنے لگے۔ جو کھانا ساتھ لے جاتے اس کے ختم ہونے پر گھر آتے اور خدیجہؓ سے مزید کھانا لے کر غار حرا میں تشریف لے جاتے۔ ایک دن اسی طرح آپ غار حرا میں مشغول عبادت تھے کہ پہلی وحی آئی۔ اس کی تفصیل بخاری میں ام المومنین عائشہؓ کی روایت میں بیان کی گئی ہے:

☆ ............آپ غار حرا میں (مشغول عبادت) تھے کہ حق آ گیا۔ ان کے پاس فرشتہ آیا اور کہا پڑھو۔ آپ نے فرمایا کہ میں پڑھا ہوا نہیں ہوں۔ فرشتے (جبریل) نے آپ کو پکڑا اور بھینچا، آپ نے تکلیف محسوس کی۔ اس نے آپ کو چھوڑ دیا اور کہا پڑھو۔ آپ نے کہا کہ میں پڑھا ہوا نہیں ہوں۔ پھر اس نے دوسری بار پکڑا اور دبایا یہاں تک کہ قوت جواب دینے لگی، پھر اس نے چھوڑا اور کہا کہ پڑھو۔ آپ نے پھر کہا کہ میں پڑھا ہوا نہیں ہوں۔ اس نے پھر تیسری مرتبہ پکڑ کر بھینچا اور پھر چھوڑ دیا اور کہا:

اقرا باسم ربك الذي خلق ............ (العلق: ۱ تا ۵)

"پڑھو اپنے رب کے نام سے جس نے پیدا کیا۔ جس نے انسان کو خون کی پھٹکی سے پیدا کیا۔ پڑھو اور تمہارا رب بہت ہی عزت والا ہے۔ جس نے قلم کے ذریعے (علم) سکھایا۔ اس نے انسان کو وہ کچھ سکھایا جو وہ نہیں جانتا تھا۔"

یہ پہلی وحی تھی جس میں سورۂ علق کی یہ شروع کی پانچ آیتیں نازل ہوئی۔ نبی علیہ السلام پھر وہاں سے گھر واپس آئے، اس حال میں کہ آپ کانپ رہے تھے۔ خدیجہؓ کے پاس پہنچے اور کہا، "زملونی، زملونی" "(مجھے کمبل اڑھا دو)۔ گھر والوں نے آپ کو کمبل اڑھا دیا، یہاں تک کہ آپ کا خوف جاتا رہا، تو آپ نے تمام واقعہ خدیجہؓ سے بیان کیا اور کہا کہ "مجھے اپنی جان کا خوف ہے۔" خدیجہؓ نے (آپ کی ڈھارس بندھاتی) عرض کیا: "ہرگز نہیں اللہ کی قسم اللہ تعالیٰ آپ کو کبھی رسوا نہ کرے گا۔ آپ تو صلہ رحمی کرتے ہیں، ناتوانوں کا بوجھ برداشت کرتے ہیں، ناداروں کے لئے کماتے ہیں، مہمانوں کی مہمان نوازی کرتے ہیں، راہ حق میں مصائب برداشت کرتے ہیں۔" پھر خدیجہ رضی اللہ عنہا آپ کو لے کر اپنے چچازاد بھائی ورقہ بن نوفلؓ کے پاس پہنچیں۔ وہ ایام جاہلیت میں نصرانی ہو گئے تھے۔ انجیل کو عبرانی سے عربی زبان میں لکھا کرتے تھے۔ وہ کافی بوڑھے تھے اور نابینا بھی ہو گئے تھے۔ خدیجہؓ نے ان کو صورتحال سے آگاہ کیا۔ انہوں نے نبی علیہ السلام سے دریافت کیا کہ "بھتیجے آپ کیا دیکھتے ہیں؟" نبی علیہ السلام نے جو دیکھا تھا بیان کر دیا۔ ورقہ بن نوفلؓ نے کہا:

"یہ وہی ناموس ہے جسے اللہ تعالیٰ نے موسیٰ علیہ السلام پر نازل فرمایا تھا۔ کاش میں جوان ہوتا، کاش میں اس وقت زندہ رہتا جب تمہاری قوم تمہیں نکالے گی۔" نبی علیہ السلام نے (حیرت سے) کہا: "وہ مجھے نکالیں گے؟" ورقہؓ نے جواب دیا: "ہاں اس (پیغام) کو جو کوئی بھی لے کر آیا، جس کو آپ لے کر آئے ہیں، اس سے (اسی طرح) دشمنی کی گئی۔ اگر میں نے آپ کا زمانہ پایا تو میں پوری طرح آپ کی مدد کروں گا۔" پھر زیادہ عرصہ نہ گذرا تھا کہ ورقہ بن نوفلؓ کی وفات ہو گئی۔" بہر حال، خدیجہ رضی اللہ عنہا کو تو آپ کے نبی ہونے کا پوری طرح یقین ہو گیا، وہ بلا تامل، ایمان لے آئیں اور سابقون الاولون میں نمایاں مقام پایا۔ سب سے پہلے مشرف با اسلام ہونے والی اس سعید الفطرت خاتون پر اللہ تعالیٰ کا یہ زبردست اور عظیم انعام تھا۔ ان کو وہ عزم و حوصلہ عطا فرمایا گیا کہ لوگوں کی مخالفتوں سے بے نیاز ہو کر انہوں نے ایمان کا نہ صرف زبانی اقرار کیا بلکہ جان و مال سے دعوت حق کا پوری طرح ساتھ دے کر اپنے ایمان کا عملی ثبوت بہم پہنچایا اور ہر قسم کے نامساعد حالات اور شدید ترین آزمائشوں میں اطاعت اللہ اور اطاعت رسول کا حق ادا کر دکھایا اور نبی علیہ السلام کے لئے تقویت قلب کا سبب بنی رہیں۔

خدیجہ رضی اللہ عنہا نبی ﷺ سے نکاح کے بعد پچیس برس تک زندہ رہیں۔ اس عرصے کے دوران انہوں نے اللہ کی راہ میں ہر قسم کے مصائب کو نہ صرف خندہ پیشانی سے برداشت کیا بلکہ ہر طرح سے رسول اکرم ﷺ کی معاون اور غمگسار بنی رہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے ان کی وفات تک کوئی دوسرا نکاح نہیں کیا۔ (مسلم کتاب الفضائل) خدیجہ رضی اللہ عنہا کی فضیلت کے سلسلے میں بخاری و مسلم کے اندر متعدد روایات آئی ہیں۔

☆ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں جبریل علیہ السلام نبی ﷺ کے پاس آئے اور کہا: یا رسول اللہ! یہ خدیجہ ایک برتن لے آ رہی ہیں، جس میں سالن، کھانا یا پینے کی کوئی چیز ہے۔ جب وہ آپ کے پاس آ جائیں تو آپ انہیں ان کے پروردگار اور میری طرف سے سلام کہیے اور جنت میں خولدار موتی سے بنے ہوئے محل کی خوشخبری سنا دیجئے، جس کے اندر کسی قسم کی گونج یا شور و شغب ہوگا اور نہ کوئی تکلیف۔ (بخاری و مسلم کتاب الانبیاء و فضائل الصحابہ)

☆ عائشہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ مجھے جتنا رشک خدیجہؓ پر آتا تھا اتنا رسول اللہ ﷺ کی کسی اور زوجہ پر نہیں آیا، حالانکہ میں نے انہیں دیکھا بھی نہیں تھا (وہ ان کے نکاح سے تین برس قبل وفات پا چکی تھیں)۔ لیکن رسول اللہ ﷺ اکثر ان کا ذکر فرماتے تھے اور جب بھی کوئی بکری ذبح کرتے تو اس کا گوشت خدیجہؓ کی سہیلیوں کو بھیجتے تھے۔ اور کبھی میں آپ سے کہہ دیتی کہ گویا دنیا میں خدیجہؓ کے علاوہ اور کوئی عورت نہیں ہے۔ آپ فرماتے کہ ہاں، وہ ایسی ہی تھیں اور انہی سے مجھے اولاد ہوئی ہے، یا ارشاد فرماتے کہ انکی محبت مجھے عطا کی گئی ہے۔ (ایضا)

☆ اللہ کے رسول ﷺ نے مریم علیہا السلام کی دنیا میں تمام خواتین پر فضیلت کی طرح، خدیجہ کو خیر النساء قرار دے کر اس امت میں تمام خواتین پر ان کی فضیلت کو بیان فرمایا ہے۔ (بخاری و مسلم ایضا)

☆ عائشہ رضی اللہ عنہا بیان فرماتی ہیں کہ خدیجہؓ کی بہن ہالہ بنت خویلد نے رسول اللہ ﷺ کے پاس آنے کی اجازت مانگی تو آپ نے اس کو خدیجہؓ کا اجازت مانگنا سمجھا۔ چنانچہ اس احساس سے آپ رنجیدہ یا خوش ہوئے اور فرمایا: الٰہی! یہ تو ہالہ بنت خویلد ہیں، چنانچہ یہ دیکھ کر مجھے رشک آیا اور عرض کیا کہ آپ بھی کیا یاد کرتے ہیں، یعنی قریش کی بوڑھیوں میں سے ایک سرخ رو بڑھیا کو جس کی پنڈلیاں پتلی تھیں اور جس کو مرے ہوئے زمانہ ہو گیا، حالانکہ اللہ تعالیٰ نے اس کا بہتر بدل آپ کو عطا فرمایا ہے۔ (ایضا)

باقی صفحہ 52 پر

## رپورٹ سیشن

# قافلہ ہے رواں دواں

بحمد اللہ

**شکیل الرحمٰن و ارشد ظفر**

### کل پاکستان اجتماع برائے ناظمین

ناظمین کی تربیت کا یہ اجتماع اس مرتبہ (۲۳ اور ۲۴ مئی ۲۰۰۰ء کو) مسجد توحید کتیاڑی (ضلع دیر، صوبہ سرحد) میں منعقد ہوا جس میں شرکت کے لئے ملک کے تمام مراکز سے ناظمین اور نائب ناظمین ۲۲ مئی کی رات تک اجتماع گاہ میں پہنچ گئے تھے۔ ۲۳ مئی صلوٰۃ الفجر کے بعد پنجاب کے امیر حکیم محمد رمضان صاحب نے سورۃ آل عمران کی آیت ۱۳۳ [سارعوا الی مغفرة من ربکم ..........] کے حوالے سے درس قرآن دیا۔

اشراق و ناشتے کے بعد صوبہ سرحد کے امیر نیاز اللہ صاحب کے افتتاحی کلمات سے اجتماع کا آغاز ہوا۔ انہوں نے پشتو زبان میں خطاب کیا اور سورۃ العصر کی روشنی میں انجام کار خسارے سے بچنے کے لئے چار شرائط [ ایمان، عمل صالح، تواصی بالحق اور تواصی بالصبر ] کی وضاحت کرتے ہوئے بیان کیا کہ اہل ایمان کو اللہ کی راہ میں صبر اور تقوے کے ساتھ ایمان کا تقاضا پورا کرنے کے لئے کمربستہ و تیار رہنا چاہئے۔ اسی مقصد کے تحت ساتھیوں کی تعلیم و تربیت کے لئے یہ اجتماعات منعقد کئے جاتے ہیں جن سے پوری طرح استفادہ کرنا ہماری ضرورت ہے۔ اس لئے ذمہ دار ساتھیوں کو احساس ذمہ داری کے ساتھ اس کا لحاظ رکھنا چاہئے۔

اس کے بعد کراچی کے ساتھی شبیر عبداللہ نے تجوید کے بنیادی اصول کے طور پر عربی حروف تہجی کے مخارج کو وضاحت سے بیان کیا اور سورۃ الفاتحہ کی قرأت کے ذریعے مختلف مخارج کی ادائیگی کی مشق کرائی۔

مختصر وقفے کے بعد سورۃ الانعام کی آیت ۱۹ [......ائنکم لتشھدون ان مع اللّٰہ الھة اخری ....] کے حوالے سے فہم القرآن کا پروگرام ہوا جس کے تحت ۲۰ منٹ دورانیے کی چار تقاریر ہوئیں۔ ان تقاریر میں پنجاب (فیصل آباد اور لاہور) سے بالترتیب نوجوان ساتھی رفعت نواب اور کیپٹن (ر) ارشد صاحب، صوبہ سرحد سے محمد مظہر صاحب اور بلوچستان سے امام احمد صاحب نے شرکت کی۔ بعد ازاں فہم القرآن کے سلسلے میں ہونے والی ان تقاریر پر کراچی کے سعید احمد صاحب نے تبصرہ کیا اور مقررین کی رہنمائی کے لئے کچھ اصولی باتیں بیان کیں۔

فہم القرآن کی تقاریر کے بعد باہمی تعارف کی نشست ہوئی، جس میں شرکاء اجتماع نے اپنا اپنا تعارف کرایا۔ صلوٰۃ الظہر اور کھانے کے وقفے کے بعد سرگودھا کے ناظم ماسٹر عبدالعزیز صاحب نے عربی تعلیم کے سلسلے میں حروف علت کے تعلق سے گرائمر کے اصول بیان کئے۔ اس کے بعد منور سلطان نے "الحق من ربك فلا تكونن من الممترين" کے عنوان سے ایک خصوصی مقالے کے ذریعے دعوت اور اس کے طریق کار کے تعلق سے وقتاً فوقتاً اٹھائے جانے والے بعض شکوک اور اعتراضات کے سلسلے میں قرآن و حدیث کے حوالوں سے مزین مدلل وضاحت کی۔

صلوٰۃ العصر کے بعد باہمی مشاورت کے عنوان سے ایک پروگرام کے تحت پہلے آزاد کشمیر کے امیر محمد آزاد خان صاحب نے سورۃ الصف کی ابتدائی آیات کے حوالے سے ایمان کے تقاضے کے موضوع پر مختصر تقریر کی۔ اس کے بعد امیر تنظیم محمد حنیف صاحب نے سورۃ الرعد کے تیسرے رکوع کی آیات کے حوالے سے اظہار خیال کیا، جس میں ان آیات کے نفس مضمون کی وضاحت کے ساتھ ساتھ سامعین کو دنیا کی زندگی میں اخلاص کے ساتھ مومنانہ طرز عمل اپنانے، (اوامر و نواہی کا تقاضا پورا کرتے ہوئے) اللہ سے کئے گئے عہد بندگی کو نبھانے، صلہ رحمی، حسن اخلاق اور دعوت و تبلیغ میں حکمت و موعظت کا انداز اختیار کرنے اور اس طرح اس مجموعی کردار اور طرز عمل کو اللہ کی رضا و خوشنودی کے حصول اور آخرت کی کامیابی کا ذریعہ بنانے کی تلقین کی گئی۔

صلوٰۃ المغرب کے بعد محمدی گل صاحب نے سورۃ المومن کی آیت ۴۶ [النار یعرضون علیها غدوا و عشیا ....] کی روشنی میں عذاب قبر کے موضوع پر پشتو میں تقریر کی۔

۲۴ مئی صلوٰۃ الفجر کے بعد محمد اعظم خان صاحب نے سورۃ الحجرات کی آیت ۱۵ [انما المومنون الذین امنوا باللہ و رسولہ.....] کے حوالے سے درس

قرآن دیا اور بیان کیا کہ دنیا میں ایمان کے دعویداروں کی کمی نہیں ہوتی لیکن اللہ کی کتاب کی اس آیت کا مصداق اور اپنے دعویٰ ایمان میں سچے اور کھرے صرف وہی لوگ ہوتے ہیں جو پورے شعور اور یقین کے ساتھ اللہ اور اس کے رسولؐ پر ایمان لاتے ہیں اور ایمان لانے کے بعد پھر اس تعلق سے وہ کبھی شک میں پڑتے ہیں اور نہ کبھی ڈانوا ڈول ہوتے ہیں، بلکہ اپنے ایمان کا تقاضا عملی طور پر اللہ کی راہ میں جان و مال کی قربانی دے کر پورا کرتے ہیں۔ انہوں نے قرآن کی مختلف آیات اور احادیث کی روشنی میں ان سچے ایمانداروں کی بعض نمایاں صفات بیان کیں، مثلاً اللہ کے ذکر سے ان کے دل لرز جاتے ہیں اور اللہ کی کتاب کی آیات ان کے ایمان میں اضافے کا باعث بنتی ہیں۔ وہ اللہ کے ساتھ (بدنی اور مالی عبادات کے ذریعے) بندگی کے رشتے کو استوار رکھتے ہیں اور اسی پر توکل و بھروسہ کرتے ہیں۔ اللہ کی راہ میں صبر و ثبات اور استقامت سے جمنے والے، شدید آزمائشوں اور کڑی مشکلات کے مراحل میں کمزوری، گھبراہٹ یا بدگمانی کا شکار ہونے کے بجائے ان مشکلات کو اس راہ کا لازمی تقاضا سمجھ کر اپنے مالک کی رضا پر راضی رہنے اور اللہ اور اس کے رسولؐ کے وعدے کی صداقت پر اعتماد کرنے والے، اپنے مالک کی طرف سے عائد شدہ فرائض اور دینی ذمہ داریوں کو قلب و ذہن کی آمادگی، ذوق و شوق اور پورے احساس ذمہ داری کے ساتھ ادا کرنے والے اور اس سلسلے میں ہر طرح کے عذر و معذرت سے گریز کرنے والے، اللہ کے رسولؐ یا اجتماعی نظم کی آواز پر لبیک کہنے والے اور اللہ کے دین کے تعلق سے اجتماعی ذمہ داریوں کی ادائیگی کے سلسلے میں کسی طرح بھی میدان عمل سے کھسکنے یا حرف شکایت زبان پر لانے سے گریز کرنے والے، پورے اخلاص اور مستعدی کے ساتھ اجتماعی نظم کی پابندی کرنے والے اور اپنے مالک سے اجر کے طالب بن کر، پوری طرح یکسوئی، دلجمعی اور بے نفسی کے ساتھ اس کی راہ میں برسرپیکار اور سرگرم عمل رہنے والے۔ ایسے ہی وفاشعاروں کا ایمان اللہ کے نزدیک معتبر اور قابل قبول ہوا کرتا ہے۔

اشراق اور ناشتے کے وقفے کے بعد شمیر عبداللہ صاحب نے تجوید و قرآت القرآن کے سلسلے میں دوسرا سبق دیا اور حروف مدہ، حروف لین، حروف قلقلہ اور غنہ کے اصول سمجھائے۔ اس کے بعد سندھ کے نوجوان ساتھی غلام اللہ نے اصول حدیث کے سلسلے میں مدرس کے فرائض انجام دیے اور حدیث کی تعریف، سند کے اعتبار سے اس کی تقسیم، صحیح حدیث و حدیث متواترہ اور ان کی شرائط، خبر واحد کی اقسام اور بعض دوسری اصطلاحات کے بارے میں وضاحت سے سمجھایا۔

اصول حدیث کی تعلیم کے بعد ڈاکٹر عمر خطاب صاحب نے سورۃ آل عمران کی آیت ۱۷۲ [الذین استجابوا للّٰہ والرسول ۔۔۔] کے حوالے سے تقریر کی۔ اور مذکورہ آیت کے علاوہ اس کے بعد والی آیات کی روشنی میں غزوہ احد کے حالات و واقعات کا تفصیلی جائزہ لیتے ہوئے صحابہ کرامؓ کی قربانیوں کا ذکر کیا۔ عمر خطاب صاحب کی تقریر کے بعد منور سلطان صاحب نے عربی تعلیم کے سلسلے میں سورۃ الفاتحہ کے حوالے سے عربی قواعد بیان کیے۔

بعد ازاں امیر تنظیم کے اختتامی کلمات پر ناظمین کا یہ اجتماع اختتام پذیر ہوا۔ انہوں نے سورۃ الاحزاب کے تیسرے رکوع کی آیات کے حوالے سے خطاب کیا اور غزوہ احزاب کے موقع پر پائی جانے والی صورتحال کا جائزہ لیتے ہوئے بیان کیا کہ اسلام دشمن قوتیں مسلمانوں کے خلاف آخری بازی لگانے کے ارادے سے سارے عرب کے قبائل کو اکسا کر لائی تھیں۔ اس شدید آزمائش اور انتہائی مشکل مرحلے پر دو کردار سامنے آتے ہیں۔ ایک کمزور ایمان کے حاملین اور منافقین پر مشتمل تھا اور دوسرا سچے اور مخلص ایمانداروں پر۔ منافقین اور کمزور ایمان والوں نے حالات کی سنگینی اور خطرے کو دیکھ کر کہا کہ اللہ اور رسولؐ کا وعدہ محض فریب تھا۔ گویا دل کی کمزوری زبان پر آگئی۔ ان میں سے ایک گروہ نے لوگوں کو پلٹ جانے کا مشورہ دیا اور کچھ نے مختلف حیلے بہانے بنا کر میدان عمل سے فرار کا راستہ اختیار کرنے میں ہی عافیت سمجھی۔ جبکہ ان کے مقابلے میں اللہ کے خالص مومن بندوں نے جب اپنے خلاف جمع ہونے والے کفار کے لشکروں کو دیکھا تو بیساختہ پکار اٹھے کہ یہی وہ وعدہ ہے جو اللہ اور اس کے رسولؐ نے ہم سے کیا تھا کہ اس راہ میں تمہیں شدید آزمائشوں سے سابقہ پیش آئے گا اور یہ سچا وعدہ ہے۔ چنانچہ حالات کی شدت اور آزمائش کی سختی کے اس مرحلے پر کسی قسم کی کمزوری دکھانے کے بجائے ان کے ایمان اور اسلام یعنی جذبہ اطاعت میں مزید پختگی آگئی۔ مالک نے ان آیات کے ذریعے آزمائش کی اس گھڑی میں ان کے عزم و ہمت اور جذبہ ایثار کا ایک نقشہ کھینچا ہے جو قیامت تک اہل ایمان کے لئے ایک قابل تقلید نمونہ اور تقویت و دلجمعی کا سامان ہے۔ اللہ تعالیٰ اس عظیم مقصد اور اس راہ میں آنے والے ایسے ہی مراحل کے لئے اپنے مخلص ایماندار بندوں کو چھانٹتا ہے، جو نفس کی خواہشات کو اپنے مالک کے حکم کے تابع کرتے ہیں، اللہ کی نافرمانی کے کاموں سے اپنے آپ کو بچاتے ہیں اور اپنے اندر اس طرح مومنانہ اور مجاہدانہ اوصاف پیدا کرتے ہیں۔ نظم و ضبط، سمع و طاعت اور تسلیم و رضا کے پیکر بنتے ہیں۔ یاد رکھئے! اسلامی اجتماعیت انہی اوصاف اور صلاحیتوں کے حامل افراد کے ذریعے پروان چڑھا کرتی ہے۔ آج بھی اسی بات کی ضرورت ہے کہ صحابہ کرامؓ کی طرح قرآنی آیات کا مصداق اور چلتے پھرتے نمونے بننے کی کوشش کی جائے۔ یہ اجتماعات کثیر المقاصد ہوتے ہیں۔ کتاب و سنت کی تعلیم کے سلسلے میں درس و تدریس کی تربیت و رہنمائی، نظم و ضبط اور سمع و طاعت کی پابندی، نفس کے تقاضوں کو دبانا، اللہ کی راہ میں نکلنے کے لئے مال خرچ کرنا اور سفر کی تکالیف و مشقت برداشت کرنا، دوسروں کیلئے ایثار و قربانی، سیرت و کردار کی تعمیر، یہ سارے مقاصد اور اہداف پیش نظر ہوتے ہیں جن کے حصول کے لئے اس طرح کے اجتماعات منعقد کئے جاتے ہیں۔ اس لئے ان سے بھرپور استفادہ کرنے کی نیت و ارادے سے ان

میں شرکت ہونی چاہئے اور ان مقاصد کے حصول کے لئے قوی عزم و حوصلہ لے کر یہاں سے نکلیں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو اس کی توفیق سے نوازے۔ آمین

## امریکہ میں پانچویں سالانہ توحید کانفرنس

امریکہ میں توحید کانفرنس کے عنوان سے پانچواں سالانہ اجتماع ۴ اور ۵ اگست ۲۰۰۰ء بروز جمعہ و ہفتہ، یہاں کی ریاست کیلیفورنیا (California) کے شہر سانتا آنا (Santa Ana) میں منعقد ہوا، جس میں شرکت کیلئے امریکی ریاستوں: فلوریڈا (Florida)، ٹیکساس (Taxas)، مسوری (Missouri) ، الی نوآئے (Illinois) اور میساچوسس (Massachusettes) کے علاوہ کینیڈا سے بھی ساتھی تشریف لائے۔ حسب معمول شرکاء کی رہائش اور اجتماع کے لئے مقامی شہر سانتا آنا کے ایک ہوٹل میں کچھ کمرے اور ایک کانفرنس ہال کرائے پر لے لئے گئے تھے۔ چونکہ کانفرنس کا آغاز اجتماع گاہ میں صلوٰۃ الجمعہ کی ادائیگی سے ہوتا تھا، اس لئے بیشتر ساتھی جمعرات کی شام کو ہی سانتا آنا پہنچ گئے تھے۔ صلوٰۃ الجمعہ کے سلسلے میں خطابت و امامت کے فرائض مسوری سے آنیوالے ساتھی ڈاکٹر تحسین خالد نے انجام دئے۔ اس دو روزہ کانفرنس کے دوران مختلف موضوعات کے تحت تقاریر کے علاوہ سوال و جواب اور باہمی تبادلہ خیال و مشاورت وغیرہ پر مشتمل پروگرام ہوئے، جن کی تفصیل درج ذیل ہے:

پہلے روز صلوٰۃ الجمعہ و طعام کے بعد سے عصر تک ہونے والی نشست میں دو تقاریر ہوئیں۔ پہلی تقریر فلوریڈا کے شہر میامی (Miami) کے ساتھی محمد ارشد ظفر صاحب نے سورۃ الممتحنہ کی آیات ۴ تا ۶ کے حوالے سے کی، جس میں انہوں نے ابراہیم علیہ السلام اور ان کے ساتھیوں کے اسوۂ حسنہ پر روشنی ڈالی، جنہوں نے شرک کے ہر شائبے سے پاک ایمان کو اختیار کیا اور اپنی قوم کے مشرکانہ عقائد اور گمراہ کن طرز عمل سے کلیتاً برأت و بیزاری کا اظہار کرتے ہوئے ان کے سامنے اللہ کی بندگی کی دعوت پیش کی اور اللہ کے دین پر استقامت کے ساتھ جمے رہنے کا حق ادا کیا۔ مالک نے ان کے اس مثالی کردار کو اس طرح پسند فرمایا کہ اسے اپنی مقدس کتاب کے ذریعے اہل ایمان کے لئے قابل تقلید نمونہ قرار دیدیا۔

دوسری تقریر میں ٹیکساس کے ساتھی عمران قیصر صاحب نے سورۃ الکہف کی آیات ۱۳ تا ۱۷ کی روشنی میں اصحاب کہف کے بارے میں بیان کیا کہ یہ چند نوجوان تھے جو اخلاص کے ساتھ اپنے رب پر ایمان لائے۔ اللہ نے ان کی رہنمائی فرمائی اور انہیں اپنی قوم کے اندر الٰہ واحد کی بندگی کی دعوت اٹھانے کی توفیق ملی۔ چنانچہ انہوں نے قوم کے مشرکانہ نظریات اور طور طریقوں کے خلاف آواز بلند کی۔ یہاں تک کہ قوم اور اس کے با اختیار طبقے کی طرف سے شدید مخالفت اور دشمنی کی وجہ سے اپنے دین و ایمان کی حفاظت کے لئے، ان سے کنارہ کش ہو کر ایک غار میں پناہ لینے پر مجبور ہو گئے۔ اللہ تعالیٰ نے ان کی حفاظت اور پذیرائی فرمائی اور انہیں ایک لمبے عرصے تک سلانے کے بعد بیدار کیا تا کہ لوگ ان کے حال سے باخبر ہوں اور جان لیں کہ اللہ کا وعدہ سچا ہے۔ عمران قیصر نے اصحاب کہف کے اس واقعے کے حوالے سے کہا کہ نوجوان کسی بھی تحریک کا ایک اہم حصہ ہوتے ہیں، چنانچہ دعوت ایمان کی کھیتی کو اپنے گرم سیال خون سے سینچنے کی تگ و دو میں ہمیشہ نوجوانوں نے ہی ہراول دستے کا کردار ادا کیا اور طاغوتی قوتوں کے سامنے سینہ سپر ہو کر اس راہ کی آزمائشوں اور تکالیف کو انگیز کیا ہے۔ اس لئے آج بھی ضرورت ہے کہ نوجوان دعوت حق کے سلسلے میں سرگرم عمل ہوں۔

صلوٰۃ العصر کے بعد سوال و جواب پر مشتمل مختصر پروگرام ہوا۔ پھر دو تقاریر ہوئیں۔ پہلے میامی کے ساتھی فہیم خان صاحب نے سورۃ الاعراف کی آیات ۹۶ تا ۹۹ کے حوالے سے ایمان و تقویٰ کو اپنی تقریر کا موضوع بناتے ہوئے بیان کیا کہ انبیاء علیہم السلام کو دعوت پر لبیک کہتے ہوئے ایمان و تقویٰ اختیار کرنے والوں پر اللہ تعالیٰ اپنی رحمتوں اور برکتوں کے دروازے کھول دیتا ہے، جبکہ ان سے بے پرواہ ہو کر کفر کی راہ پر چلنے والے عذاب الٰہی کا شکار ہوتے ہیں۔ یہ اللہ کی سنت اور تاریخ کا سبق ہے، مگر لوگوں کی اکثریت اس سے رہنمائی حاصل کرنے سے محروم رہتی ہے۔ اس کے بعد ڈاکٹر تحسین خالد نے سورۃ البقرۃ کی آیت ۲۶۱، ۲۶۲ کی روشنی میں انفاق فی سبیل اللہ کے موضوع پر تقریر کی، اور قرآن و حدیث کے حوالوں سے انفاق فی سبیل اللہ کی اہمیت اور اللہ کے نزدیک اس کے اجر و ثواب کو واضح کیا۔

صلوٰۃ المغرب کے بعد سوال و جواب کی مختصر نشست کے علاوہ شرکاء اجتماع میں باہمی تبادلہ خیال ہوا اور صلوٰۃ العشاء کی ادائیگی پر پہلے دن کا پروگرام اختتام پذیر ہوا۔ پہلے دن کے پروگرام میں مجموعی طور پر ۱۳۵ افراد شریک ہوئے۔

دوسرے روز [۵ اگست بروز ہفتہ] صلوٰۃ الفجر کے بعد کینیڈا سے آنیوالے ساتھی محمد زاہد صاحب نے سورۃ النحل کے پانچویں رکوع کی آیات کی روشنی میں درس قرآن و حدیث دیا اور الٰہ واحد کے مفہوم کی وضاحت کرتے ہوئے ترغیبی انداز میں بیان کیا کہ ہمیں چاہئے کہ اپنے گھروں میں قرآن مجید کے باقاعدہ مطالعہ کا اہتمام کریں اور اس میں اہل خانہ کو بھی شریک کریں تا کہ ہمارے گھروں میں اسلامی ماحول پروان چڑھے۔ کتاب و سنت کی تعلیمات سے باقاعدہ تعلق ہی ہمیں اپنے دین پر قائم رہنے اور اس دور کے فتنوں سے خود کو محفوظ رکھنے کیلئے صحیح رہنمائی فراہم کر سکتا ہے۔

درس قرآن اور ناشتے کے بعد مسلسل چار تقاریر ہوئی جن میں سب سے پہلے فلوریڈا کے عاطف زریں صاحب نے سورۃ الاسراء کی آیات ۲۳ تا ۲۸ کے حوالے سے تقریر کی۔ انہوں نے متعلقہ آیات کے علاوہ سورۃ النساء کی آیت ۳۶ اور مختلف احادیث کی روشنی میں اللہ کے حق (بندگی) اور بالخصوص حقوق العباد کے سلسلے میں والدین، قرابت داروں اور پڑوسیوں کے حقوق اور ان سے صلہ رحمی اور حسن سلوک

سے پیش آنے کی ضرورت اور اہمیت کو واضح کیا۔ دوسرے نمبر پر میامی کے ساتھی محمد ہارون صاحب نے سورۃ آل عمران کی آیات ۱۴۳ تا ۱۴۴ کے حوالے سے وفات النبی ﷺ کے موضوع پر تقریر کی، اور کتاب وسنت کی تعلیمات کی روشنی میں موضوع کے حق میں دلائل دیتے ہوئے بیان کیا کہ اس قدر محکم اور واضح تعلیمات کے باوجود آج امت کی اکثریت نے وفات کے مقابلے میں حیات النبی کا عقیدہ اپنا رکھا ہے۔ پھر اس کو بنیاد بنا کر اللہ کے نیک بندوں اور خود ساختہ اولیاء کے علاوہ ہر مرنے والے کو اسی دنیوی (قبر میں) زندہ مانا جاتا ہے، جبکہ حیات فی القبر کا یہ عقیدہ قرآن و صحیح احادیث کے انکار پر مبنی اور شرک کی جڑ ہے۔ تیسرے نمبر پر الی نوائے کے شہر شکاگو (Chicago) سے آئے ہوئے ساتھی محمد یونس صاحب نے اپنی تقریر میں سورۃ العصر کی روشنی میں خسارے سے بچنے کے لئے چار شرائط: ایمان، اعمال صالح، تواصی بالحق اور تواصی بالصبر کی وضاحت کی اور اس سلسلے میں "امت مسلمہ" کی بے فکری اور غفلت شعاری کو اس کی موجودہ دگرگوں حالت کی وجہ قرار دیا۔ اس سلسلے کی آخری تقریر نوعمر (تھے) ساتھی عثمان عبداللہ کی تھی جنہوں نے سورۃ یونس کی آیات ۶۲،۶۱ کے حوالے سے اپنے مختصر خطاب میں یہ بتایا کہ ولی اللہ کون ہیں؟ وہ کہ جو کتاب وسنت کے مطابق ایمان وتقوے کے مطلوبہ معیار پر پورا اترتے ہیں یا وہ خود ساختہ اولیاء کہ جن کے مزارات اور آستانے مرجع خلائق اور غیر اللہ کے نام کی نذر و نیاز، چڑھاووں، پکاروں اور دہائیوں کی آماجگاہ بن کر کفر و شرک کے اڈے بن گئے ہیں؟

تقاریر کے اس سلسلے کے اختتام پر مختصر وقفہ ہوا، جس کے بعد اجتماع میں موجود تمام ساتھیوں کی ایک نشست میں مستقبل کے لائحہ عمل پر غور کیا گیا۔ پھر ایک مختصر سیشن میں پاکستان کے تعلق سے دعوتی سرگرمیوں پر ایک رپورٹ پڑھی گئی، جس کے بعد سوال و جواب کی نشست ہوئی۔ آخر میں ڈاکٹر تحسین خالد صاحب نے سورۃ الرعد کی آیت ۲۸ کے حوالے سے اللہ کے ذکر کی اہمیت بیان کی اور اسی اثناء میں شرکاء اجتماع نے بعض مسنون دعائیں اور اذکار یاد کرنے کی کوشش کی۔

صلوٰۃ الظہر وطعام کے وقفے کے بعد سے عصر تک پھر لگاتار چار تقاریر ہوئی۔ ڈاکٹر عمران قیصر صاحب نے سورۃ النحل کی آیت ۳۶ کے حوالے سے رد طاغوت کے موضوع پر تقریر کی۔ انہوں نے طاغوت کی وضاحت کرتے ہوئے بیان کیا کہ اللہ کی بندگی اختیار کرنا اور طاغوت سے اجتناب تمام انبیاء علیہم السلام کی مشترکہ سنت ہے۔ انہوں نے اپنی اپنی قوموں کو اسی کی دعوت دی۔ گویا طاغوت سے اجتناب کے بغیر اللہ کی بندگی کا حق ادا نہیں ہو سکتا، جس طرح اس کے کفر یا رد کے بغیر ایمان معتبر نہیں ہوتا۔ اس کے بعد ڈاکٹر تحسین خالد صاحب نے آیت الکرسی [سورۃ البقرۃ: ۲۵۵] کو اپنی تقریر کا موضوع بنایا اور بیان کیا کہ قرآن کی یہ عظیم آیت اللہ کی وحدانیت کا کھلا اور واضح اعلان ہے۔ اس میں اللہ تعالیٰ کی صفات عالیہ اور اس کی قدرت وعظمت کا اظہار کیا گیا ہے۔ انہوں نے اس آیت کی روشنی میں شرک کی بعض معروف اقسام کی نشاندہی کر کے ان کا رد کیا۔ اس سے اگلی تقریر کا عنوان بھی توحید باری تعالیٰ ہی تھا جس میں محمد زاہد صاحب نے سورۃ الاخلاص کے حوالے سے انگریزی زبان میں مختصر خطاب کیا۔

آخر میں میامی کے ساتھی محمد سلیم صاحب نے سورۃ الدھر کے پہلے رکوع کی آیات کے حوالے سے تقریر کی جس میں انسان کی حقیقت، اس کے مقصد حیات اور انجام کو واضح کیا گیا ہے، یعنی ہدایت سے منہ موڑ کر کفر کی روش پر چلنے والوں کے لئے زنجیریں، طوق اور شعلہ زن آگ تیار کی گئی ہے جبکہ ہدایت کو قبول کر کے نیکی کی راہ پر چلنے والوں کے لئے جنت کی نعمتیں اور آسائشیں ہیں۔ انہوں نے موجودہ حالات کا جائزہ لیتے ہوئے بیان کیا کہ اس دور میں مختلف انسانی مسائل کی وجہ اسی ہدایت سے بے پرواہی اور دین وایمان سے دوری ہے، چنانچہ ان تمام مسائل کا حل صحیح ایمان اختیار کرنے اور اس کا تقاضا پورا کرنے میں ہے۔ اس لئے اہل ایمان کو چاہئے کہ وہ دعوت حق کو پھیلانے میں حکمت وبصیرت سے کام لیں اور اس کو اپنا فریضہ سمجھ کر اس کے لئے کوشش کریں۔

صلوٰۃ العصر کے بعد سوال وجواب کا قدرے تفصیلی پروگرام ہوا، جس کے بعد اس اجتماع کا اختتام ارشد ظفر صاحب کے اختتامی کلمات پر ہوا۔ انہوں نے اجتماع کے دوران ہونے والی مختلف تقاریر کے حوالے سے بیان کیا کہ نیک اعمال کا دارومدار صحیح ایمان پر ہے۔ ایمان کے بغیر اعمال راکھ کا ڈھیر ہیں جن کی اللہ کے نزدیک کوئی قدر وقیمت نہیں۔ اس لئے شرک سے پاک ایمان اختیار کرنے کے بعد عملی طور پر اس کا تقاضا پورا ہونا چاہئے، اور اس ایمان کی دعوت کے لئے تیاری اور سرگرمی ہونی چاہئے۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو اس کی توفیق دے۔ آمین

دوسرے دن شرکاء کی تعداد ۳۴ تھی۔ اس اجتماع کی خاص بات اس میں خواتین کی شرکت تھی، جن کے لئے خصوصی پردے کا انتظام کیا گیا تھا۔ انہوں نے اس اجتماع میں بھرپور دلچسپی کے ساتھ حصہ لیا اور سوال وجواب کے پروگراموں میں زیادہ تر سوالات خواتین شرکاء کی طرف سے ہی کئے گئے تھے۔

**توجہ طلب!**

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اتَّقُوا اللَّهَ وَلْتَنظُرْ نَفْسٌ مَّا قَدَّمَتْ لِغَدٍ ۖ وَاتَّقُوا اللَّهَ ۚ إِنَّ اللَّهَ خَبِيرٌ بِمَا تَعْمَلُونَ ۝ وَلَا تَكُونُوا كَالَّذِينَ نَسُوا اللَّهَ فَأَنسَاهُمْ أَنفُسَهُمْ ۚ أُولَٰئِكَ هُمُ الْفَاسِقُونَ ۝ لَا يَسْتَوِي أَصْحَابُ النَّارِ وَأَصْحَابُ الْجَنَّةِ ۚ أَصْحَابُ الْجَنَّةِ هُمُ الْفَائِزُونَ ۝

(الحشر: ۱۸-۲۰)

"اے ایمان والو! اللہ سے ڈرو اور ہر شخص کو دیکھنا چاہئے کہ اس نے کل (آخرت) کے لئے کیا آگے بھیجا ہے۔ اور اللہ سے ڈرتے رہو، بے شک اللہ اس سے باخبر ہے جو تم کرتے ہو۔ اور ان لوگوں کی طرح نہ ہو جانا جنہوں نے اللہ کو بھلا دیا تو اس نے ان کو ان کی اپنی جانوں سے غافل کر دیا۔ ایسے ہی لوگ فاسق ہیں۔ جہنم والے اور جنت والے برابر نہیں ہو سکتے۔ جنت والے ہی کامیاب ہیں۔"

# سلسلۂ سوال و جواب

ڈاکٹر مسعود الدین عثمانی رحمۃ اللہ علیہ | ترتیب | سعید احمد

سوال 1: کیا موسیٰ علیہ السلام دنیاوی قبر میں نماز میں پڑھتے تھے؟

جواب: معراج کے موقع پر نبی ﷺ بیت المقدس میں پہنچ کر مسلم کی روایت کے مطابق سارے انبیاء کی صلوٰۃ میں امامت فرمائی۔ اس بات کو بتانے کے لئے کہ آپؑ آخری نبی ہیں اور پیغمبروں کے امام بھی، اللہ تعالیٰ نے معجزے کے طور پر خرق عادت دنیاوی زندگی کی شکل میں تمام انبیاء کو یکجا کر دیا اور آپؐ سے سارے نبیوں کی صلوٰۃ میں امامت کروائی۔ اس صلوٰۃ کی ادائیگی کے بعد جب آپؐ اوپر آسمانوں میں پہنچتے ہیں تو ان نبیوں کو دوبارہ دیکھا جنھیں بوقت امامت بیت المقدس میں دیکھ چکے تھے اور حدیث میں ارشاد بھی فرمادیا کہ فلاں فلاں نبیوں کو امامت کے وقت دیکھا۔ لیکن انہی کو جب اوپر آسمانوں میں دیکھا تو بار بار اپنے ہمراہی جبرئیلؑ سے پوچھنا پڑا کہ مَنْ هٰذا یا جبرئیلُ (اے جبرئیل یہ کون ہیں؟)۔ آسمان پر آدم، ابراہیم، موسیٰ، عیسیٰ مختلف انبیاء علیہم السلام کو دیکھا لیکن ان سب کے لئے پوچھا کہ یہ کون ہیں، یہ کون ہیں۔ تو معلوم ہوا کہ دنیاوی قبر میں صلوٰۃ ادا کرنے والے موسیٰ علیہ السلام اپنے برزخی جسم کے ساتھ نہ تھے ورنہ یہ پوچھنے کی ضرورت نہ پڑتی کہ یہ کون ہیں کیونکہ تھوڑی دیر پہلے ہی تو دنیا میں صلوٰۃ کی امامت کرتے ہوئے انہیں دیکھا تھا۔ دراصل یہ واقعہ معراج ایک معجزہ تھا اور معجزے کا ہر واقعہ خرق عادت یعنی معمول کے خلاف ہوتا ہے جس کو بنیاد بنا کر یہ عقیدہ ثابت کرنا کہ انبیاء علیہم السلام اپنی دنیاوی قبروں میں صلوٰۃ ادا کرتے ہیں اور اسی طرح دوسرے مردے بھی اپنی دنیاوی قبروں میں زندہ ہیں، ایک باطل استدلال ہے۔

سوال 2: ڈاکٹر صاحب یہ جو قرآن میں کہا گیا ہے کہا آپس میں تفرقہ نہ ڈالو، اور نبی ﷺ نے بھی تفرقہ بازی سے منع کیا ہے بلکہ یہاں تک کہا کہ صرف ایک گروہ بخشا جائے گا باقی سب جہنم میں جائیں گے۔ اس کے باوجود آج کل یہاں جتنے فرقے بن رہے ہیں یا بن چکے ہیں تو اس کا کیا جواز ہے؟

جواب: اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِیْعًا وَّ لَا تَفَرَّقُوْا (آل عمران ۱۰۳) مالک ایک خاص بات کہتا ہے کہ تم سارے لوگ جو ایمان کے اقراری ہو سب اللہ کی رسی یعنی قرآن وحدیث سے چمٹ جاؤ۔ اور اگر یہ رہا کہ قرآن و حدیث کے علاوہ تمہارے سامنے کسی فلسفی کی بات، تمہارے باپ دادا کی ریت، کسی بڑے کا قول، وغیرہ تم نے دین میں داخل کیا تو یہ تفرقہ ہے۔ اس سے تمہارے اندر وحدت باقی نہیں رہے گی، اکائی ٹوٹ جائے گی۔ یہ بہت اہم مسئلہ ہے۔ وحدت کی بنیاد یہی حبل اللہ ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: تَعَالَوْا اِلٰی کَلِمَةٍ سَوَاءٍۢ بَیْنَنَا وَ بَیْنَكُمْ اَلَّا نَعْبُدَ اِلَّا اللّٰهَ (آل عمران ۶۴) کہ ہم اللہ کو اکیلا مان لیں اور اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں۔ یہ ایک کلمہ ہے جس میں بتایا ہے کہ اس کی طرف بلاؤ۔ پھر جو یہ بات نہ مانے تو قرآن وحدیث سے ہٹ کر کوئی اپنی بات چلانا چاہے تو یہ تفرقہ اندازی ہے۔ فرقہ بندی یہ نہیں ہے کہ آپ قرآن وحدیث کی طرف بلائیں کہ اللہ کے نبی مدینے والی قبر میں زندہ نہیں ہیں، درود وسلام نہیں سنتے۔ اب دوسرا یہ کہتا ہے کہ نہیں صاحب اللہ کے نبی تو اسی مدینے والی قبر میں ہی زندہ ہیں، درود وسلام سنتے ہیں، تو گویا وہ اس حبل اللہ کو ماننے کے لئے تیار نہیں جس کو لے کر ہم چل رہے ہیں۔ اب ہم ان کو اپنے ساتھ لے کر کیسے چل سکتے ہیں۔ کوئی کہتا ہے کہ قبر میں نبی ﷺ پر ازواج مطہرات پیش کی جاتی ہیں۔ اہل حدیث کہتے ہیں کہ نبی ہی نہیں بلکہ سارے مردے زندہ ہیں، دیکھتے اور سنتے ہیں ...... یہ ساری باتیں قرآن وحدیث کے خلاف ہیں۔ یہ تفرقہ بازی ہے۔ جو بات قرآن وحدیث کے خلاف کی جائے وہی تفرقہ ہے اور جو مین قرآن وحدیث کے مطابق ہو تو وہ حبل اللہ ہے جس سے تمسک کا اللہ نے حکم دیا ہے۔ لوگوں نے اس حبل اللہ کو چھوڑ کر اپنی بنائی ہوئی چیزوں کو تھام کر گروہ و فرقے بنا لئے ہیں اور كُلُّ حِزْبٍۭ بِمَا لَدَیْهِمْ فَرِحُوْنَ۔ اللہ کے دین کو انہوں نے ٹکڑے ٹکڑے کر دیا ہے اور ہر ایک کے ہاتھ جو آیا ہے وہ اسی میں مگن اور خوش ہے اور پھر اس طرح کی باتیں بنائی جاتی ہیں کہ ہم اہلسنت والجماعت ہیں، ہم نبیؐ کو نور کا مانتے ہیں ...... دوسرے کہتے ہیں کہ نبی ﷺ کی وفات نہیں ہوئی، ہمارے بزرگ قاسم نانوتوی نے آب حیات میں لکھ دیا ہے کہ وفات کے وقت نبی ﷺ کی روح جسم سے نہیں نکلی ...... تیسرا گروہ سب مُردوں کو زندہ مانتا ہے۔ یہ تینوں گروہ خلاف قرآن بات کہتے ہیں۔ قرآن کہتا ہے: قَالَتِ الْیَهُوْدُ لَیْسَتِ النَّصٰرٰی عَلٰی شَیْءٍ وَّ قَالَتِ النَّصٰرٰی لَیْسَتِ الْیَهُوْدُ عَلٰی شَیْءٍ (البقرۃ ۱۱۳) یعنی یہودی کہتے ہیں کہ عیسائیوں کا عقیدہ غلط ہے ان کے پاس کچھ بھی نہیں اور اسی طرح عیسائی کہتے ہیں کہ یہودیوں کا عقیدہ غلط ہے ان کے پاس کچھ بھی نہیں۔ یہی حال ہمارے یہاں سارے فرقوں کا ہے۔ دیوبندی ہوں، بریلوی ہوں یا اہلحدیث، یہ سب تفرقہ باز ہیں، یہ سب حبل اللہ کو چھوڑ کر اپنے اپنے مسلک سے تمسک کئے

ہوئے ہیں۔ اب اگر کوئی انہیں حبل اللہ کی طرف بلاتا ہے تو یہ تفرقہ بازی نہیں بلکہ عین دین ہے، دعوت حق ہے، اسلام کی خدمت ہے۔

سوال 3: کیا ائمہ مسجد کے علما صحیح مسلک پر ہیں؟

جواب: صحیح مسلک پر نہیں ہیں۔ جیسا کہ میں نے بار بار بتایا ہے۔ ان میں دو باتیں کفر و شرک کی موجود ہیں کہ اللہ کے رسول ﷺ کو مدینے والی قبر میں زندہ مانتے ہیں اور درود و سلام سننے کا بھی عقیدہ رکھتے ہیں اور یہ بھی کہ جو درود و سلام دور سے پڑھا جائے، فرشتے اسے پہنچا دیتے ہیں ............ گویا فرشتے یہ بھول جاتے ہیں کہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ (اے اللہ محمد پر رحمت فرما) پڑھ کر ہم اللہ سے نبی ﷺ کے لئے دعائے رحمت کرتے ہیں لیکن یہ اسے اللہ کے بجائے نبی کے پاس لے جاتے ہیں!

سوال 4: کیا اہل کتاب مشرک شخص کسی مومن کی نماز جنازہ اور نکاح پڑھا سکتا ہے؟

جواب: نکاح میں اصل چیز گواہ اور ایجاب و قبول ہے۔ کسی مومن و مشرک سے پڑھوانے کی کوئی قید نہیں۔ مشرکین سے برأت و بیزاری کے اظہار کے لئے ان سے نکاح بھی نہ پڑھوایا جائے۔ لیکن اگر مجبوری ہو، مومن نکاح پڑھانے والا نہ ہو اور کوئی مشرک پڑھا دے تو نکاح ہو جائے گا۔ البتہ کسی مومن کی نماز جنازہ کوئی مشرک نہیں پڑھا سکتا۔ یہ کسی طرح بھی جائز نہیں۔ مومن کو چاہیے کہ وصیت کر جائے کہ اس کی نماز جنازہ کوئی مومن ہی پڑھائے۔

سوال 5: ہمارے یہاں چھوٹے بچوں کا بچپن میں نکاح کر دیا جاتا ہے اور بڑا ہونے پر صرف رسم ادا کی جاتی ہے اور لڑکی کو رخصت کر دیا جاتا ہے اور زوجین کی مرضی معلوم نہیں کی جاتی۔ کیا اس طرح کیا ہوا نکاح درست ہوتا ہے؟

جواب: ایسے معاملے میں ولی کو اختیار ہوتا ہے۔ اللہ کے رسول ﷺ نے زوجین کے ولیوں کو اس بات کا اختیار دیا ہے کہ وہ بچے اور بچی کا عقد نکاح باندھ دیں تو یہ نکاح ہو جاتا ہے۔ اب بالغ ہونے پر لڑکے اور لڑکی دونوں کو اختیار ہے کہ چاہیں تو اس نکاح کو برقرار رکھیں چاہیں ختم کر دیں۔ ایسے نکاح کا شوہر طلاق دے سکتا ہے اور بیوی رخصت ہونے سے انکار کر کے اس نکاح کو ختم کر سکتی ہے۔

سوال 6: واقعہ معراج پر روشنی ڈالیں کہ جس طرح یہ منایا جاتا ہے درست ہے؟ کیا یہ معراج جسمانی تھی؟

جواب: واقعہ معراج بالکل حقیقی ہے۔ قرآن اس پر شاہد ہے کہ اللہ کے نبی ﷺ کو ان کے رب نے اپنی بارگاہ میں بلایا اور آپ اپنے عنصری جسم کے ساتھ گئے۔ یہ کوئی خواب کا معاملہ نہیں تھا۔ شیعوں کے نزدیک یہ روحانی معراج تھی۔ محمد بن اسحاق نے اپنی شیعت کا ثبوت دیتے ہوئے روایت کیا ہے کہ عائشہؓ سے روحانی معاملہ منقول ہیں کہ معراج کے موقع پر آپ کا جسم اپنے بستر سے غائب نہیں ہوا تھا۔ یہ شخص یہ بات امیر معاویہؓ سے بھی منسوب کرتا ہے۔ یہ بالکل جھوٹا شخص ہے۔ معراج کے متعلق صحابہ میں کوئی اختلاف نہیں تھا۔ سب کا یہ عقیدہ تھا کہ نبی ﷺ اپنے جسم کے ساتھ جبرئیل کے ساتھ براق پر بیت المقدس گئے اور وہاں سے آسمانوں تک اور جبرئیل کی معیت میں ساتوں آسمانوں کی سیر کی۔ یہ بالکل حقیقی بات ہے۔ لیکن یہ بات تحقیق و معلوم نہیں کہ معراج کس زمانے کا واقعہ ہے۔ بعض نے کہا کہ مکے کا شروع دور کا واقعہ ہے، بعض نے درمیانی کہا اور زیادہ تر یہ کہتے ہیں کہ ہجرت سے ایک سال پہلے کا واقعہ ہے۔ جب سال ہی صحیح طور پر معلوم نہیں تو مہینہ اور تاریخ کا تعین کیسے درست ہو سکتا ہے۔ اور جس طرح سے اس واقعہ کو منایا جاتا ہے، یہ کسی ایک حدیث سے بھی ثابت نہیں۔ یہ صوفیوں اور شیعوں کی خالص اختراع ہے۔ عبدالقادر جیلانی صاحب نے غنیۃ الطالبین میں اس کی بڑی تعریف کی ہے، اور جتنے بھی صوفی ہیں سب ہی اس کو مانتے ہیں۔ لیکن اس سلسلے میں کوئی بھی روایت درست نہیں۔ کسی صحیح روایت میں اس کی کوئی فضیلت نہیں بیان ہوئی، نہ اس کے روزے اور رت جگے کے بارے میں کچھ بتایا گیا ہے۔ بات دراصل یہ ہے کہ جب ان لوگوں میں اصل دین باقی نہ رہا تو کچھ نہ کچھ تو ان کو کرنا ہی ہے۔ کچھ رسمیں اور رواج ایجاد کر لئے تاکہ لوگ مشغول رہیں۔ اور اس طرح سے دین کے بیوپاریوں کا کاروبار بھی چلتا رہے اور وہ اپنی کمائی کھری کرتے رہیں۔

سوال 7: معراج میں کیا نبی ﷺ نے اپنے رب کو دیکھا تھا؟

جواب: عائشہؓ سے مسروق نے پوچھا کہ کیا نبی ﷺ نے اللہ کو دیکھا تھا۔ عائشہؓ نے جواب دیا کہ میرے تو رونگٹے کھڑے ہو گئے تم نے یہ کیسی بات کہی، جس نے یہ کہا کہ نبی ﷺ نے اللہ کو دیکھا، وہ جھوٹا ہے۔ (بخاری کتاب التفسیر، سورۃ النجم) لوگ تو یہ بھی کہتے ہیں کہ نبی ﷺ نے اللہ سے ہاتھ ملایا، اللہ تو پردے میں تھا، انگوٹھی سے پہچانا، لیکن یہ انگوٹھی علیؓ کی تھی، جب آپؐ کا پاؤں پھسلا تو ہمارے غوث صاحب نے بڑھ کر تھام لیا، اس وجہ سے دستگیر کہلاتے ہیں۔ اسی قسم کی باتیں یہودیوں کی کتاب عہد نامہ عتیق (Old Testament of Bible) میں یعقوب علیہ السلام کے بارے میں بھی لکھی ہیں۔ یعقوب وہ اس معنی میں لیتے ہیں کہ سب سے بڑا پہلوان۔ ان کا اللہ سے کسی بات پر جنت میں تنازعہ ہو گیا تو اللہ سے انہوں نے کشتی لڑی اور (نعوذ باللہ) اللہ کو پچھاڑ دیا۔ ابھی تک ان کی کتاب توریت میں لکھا ہوا ہے۔ اگر اللہ تعالیٰ اپنی آخری کتاب قرآن مجید کی حفاظت نہ فرماتا تو یہ باتیں اس کتاب میں بھی آ جاتیں۔ کیا ان کے مولوی یعقوب صاحب نے گیارہویں کی ایک محفل میں کہا کہ یہ لوگ کہتے ہیں اولیا اللہ میں طاقت نہیں، حالانکہ عالم یہ ہے کہ جب "حضور غوث پاک" جب ماں کے پیٹ میں تھے، والدہ خوبصورت اور جوان تھیں، ایک غیر مرد نے بری نگاہ سے ان کو دیکھا، "حضور غوث پاک" ماں کے پیٹ سے تلوار لے کر باہر آ گئے اور اسے قتل کر دیا۔ عالم یہ ہے کہ رامپور کے

باقی صفحہ 52 پر

دراصل یہ ظلم یوں ہوا کہ ایک مدت گزر جانے کے بعد فنِ دینداری کے ماہروں نے اپنا پیشہ چمکانے کے لئے ہندوؤں کی طرح دیوتاؤں اور دیویوں کی فوج تیار کر کے اُن کے گرد ایک عظیم الشان دیومالا کا تانا بانا بُن دیا۔ پھر اسلامی کاشی اور متھرا وجود میں آئے اور مسلمان گنیشوں اور مرلیوں نے جنم لیا۔ کھڑے پتھروں کی جگہ پڑے پتھروں نے قبروں کی شکل میں اپنے استھان بنائے اور درشن کا نام بدل کر "زیارت" رکھا گیا۔ پرنام کی جگہ سلام نے لے لی۔ ڈنڈوت نے سجدۂ تعظیمی کا جامہ پہنا۔ پھیروں کے بجائے طواف ہونے لگے۔ پرشاد تبرک بن گیا۔ بھجن نے قوالی کا رُوپ دھار لیا۔ اور یہ موجودہ "دین" وجُود میں آیا۔ پھر ہزاروں قیدی بنے۔ لاکھوں کی عصمتیں برباد ہوئیں۔ لاتعداد لاشے تڑپے۔ نونہالوں کا خون چوس چوس کر یہ دھرتی سیراب ہوئی مگر اس نئے دین کی بہاروں کا ایک پھول نہ کھلایا۔

کوئی کہے یا نہ کہے، ہم اعلان کرتے ہیں کہ یہ دین ہمارا دین نہیں۔ یہ ایمان ہمارا ایمان نہیں۔ ہم تو ایسے دین، ایسے ایمان کے جانی دشمن ہیں۔ ہم تو اُس سچے دین اور سچے ایمان کے قائل ہیں جو عبادات و معاملات، کردار و عمل، تہذیب و تمدن، تعلیم و ثقافت، سیاست و سیادت، صلح و جنگ، غرض زندگی کے ہر شعبہ کو اللہ کے رنگ میں رنگ دے۔ اور غیر اللہ کی بندگی کا ایک دھبہ بھی باقی نہ چھوڑے اور اگر یہ انقلاب زندگی میں رُونما نہ ہو تو سمجھ لو کہ دو باتوں میں سے ایک بات ضرور ہے:۔

(۱) یا تو ایمان کا اقرار کرنے والا کم عقل اور سفیہ ہے اور ایمان کے تقاضوں کی سمجھ ہی نہیں رکھتا۔

(۲) یا وہ منافق ہے کہ زبان سے تو اقرار کر رہا ہے مگر دل سے مان کر زندگی اور ماحول میں تبدیلی لانے پر تیار نہیں ہے۔ وہ ایمان ہرگز ایمان نہیں ہے جس کے اثر سے انسان کے کردار و عمل میں اُسکی صبح و شام میں انقلاب نہ آجائے۔ سچے ایمان ہی کو یہ توفیق ملتی ہے کہ وہ اللہ کی راہ میں اس کی توحید کو قائم کرنے کے لئے سر بکف میدان میں اُتر کر باطل کو للکارے۔ پھر زمین کانپے، سر اُچھلیں، سینے چاک ہوں، آسمان دھوئیں سے بھر جائے اور جب زمین کو سکون ملے اور گرد چھنٹے تو یہ معلوم ہو کہ حق اپنے وسائل کی کمی کے باوجود کامران ہے اور باطل پسپا اور بے حال۔

ہمارے سامنے یہی ایک ہدف ہے۔ ہم اللہ کے بندوں کو برابر اسی ایمان کی طرف بُلاتے رہیں گے چاہے ایک ہاتھ بھی ہماری حمایت میں نہ اُٹھے۔ اور ایک زبان بھی ہماری تائید کرنے پر تیار نہ ہو۔ انشاءاللہ۔ کیونکہ اسی طرح سے ذلت عزت میں، بے آبروئی آبرومندی میں اور بزدلی جرأت میں بدل سکتی ہے۔ اور پھر یہ خراب و خستہ، ذلیل و رسوا اُمت دُنیا اور آخرت میں سرفرازی، کامرانی اور تاجداری کی مستحق بن سکتی ہے۔ اللہ تعالیٰ وہ دن جلد لائے۔ آمین۔ (اقتباس: یہ مزار یہ میلے ۳۲،۳۳)

# ثِنْتَانِ مُوجِبَتَانِ

عَنْ جَابِرٍ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ :

اَتَی النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ رَجُلٌ فَقَالَ :

یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ مَا الْمُوْجِبَتَانِ

قَالَ : مَنْ مَّاتَ لَا یُشْرِكُ بِاللّٰهِ شَیْئًا دَخَلَ الْجَنَّةَ

وَمَنْ مَّاتَ یُشْرِكُ بِاللّٰهِ شَیْئًا دَخَلَ النَّارَ ٥

(مُسلم : کتابُ الایمان)

جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے :

بیان کرتے ہیں کہ ایک شخص اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہُوا اور عرض کیا :

یارسُول اللہ ! (جنّت و دوزخ کو) واجب کر دینے والی دو چیزیں کونسی ہیں ؟

رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا :

"جو شخص اِس حال میں موت سے ہمکنار ہو کہ وہ اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ کرتا ہو تو وہ جنّت میں داخل ہوگا اور جس کو اِس حالت میں موت آئے کہ وہ اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک کرتا ہو، وہ جہنم کی آگ میں داخل ہوگا"